## قرآن حکیم

وَعِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَا اِلَّا هُوَ۔

اور اسی کے پاس غیب کی کنجیاں ہیں جنہیں اس
کے سوا کوئی نہیں جانتا۔ (الانعام)



علم ہندسہ المعروف علم الاعداد سیکھنے کی سب
سے آسان اور جامع کتاب

# علم الاعداد کے کرشمے



صوفی محمد ندیم محمدی

ناشر
**شہباز پبلشرز**
توحید پارک نزد عمر پارک شاہدرہ لاہور

کتاب ——— علم الاعداد کے کرشمے

مصنف ——— صوفی محمد ندیم محمدی

اہتمام ——— سید صغیر احمد نقوی

کتابت ——— شبیر اختر

تعداد ——— ایک ہزار

قیمت ——— /. روپئے

اسٹاکسٹ

**شمع بک ایجنسی اولمپک پلازہ الکریم مارکیٹ اُردو بازار لاہور**



# انتساب

مالکِ ہر جہاں ، ذاتِ لاشریک

کے نام

لطفِ ربِّ غفور حاصل کر
قلب میں اُس کا نور حاصل کر
کر طلب اُس سے رحمتیں اُسکی
اور کیف و سرور حاصل کر

# انتساب ثانی!!

ماہرِ علم الاعداد میرے اُستادِ محترم
حضرت ظفر علی شیخ (کراچی)

کے نام

○



# پہلی بات

ماہر علم الاعداد فیثا غورث (جو یونان کا رہنے والا تھا) نے کہا "یہ دنیا عددوں کی قوت پر قائم ہے"

مشہور اطالوی عدد شناس پاٹیو ریس کہتا ہے کہ "ہر عدد اپنے اندر ایک طاقت، ایک مزاج، ایک رنگ رکھتا ہے جو انسانی زندگی پر ہمہ وقت اثر انداز ہوتا ہے۔ ایک اور ماہر علم الاعداد دیمیو قرطیس کہتا ہے کہ "یہ پوری کائنات جس میں اجرام فلکی کا نظام بھی آجاتا ہے اعدادی قوت کی کرشمہ کاری ہے"

علم الاعداد بہت قدیم علم ہے اور یہی علم قریباً ہر علم کی بنیاد ہے۔ یعنی علم الاعداد کے بغیر کوئی شخص اچھا جفّار، نجومی، عامل کامل وغیرہ نہیں بن سکتا۔ زیرِ نظر کتاب "علم الاعداد کے کرشمے" میری علم الاعداد پر دوسری کتاب ہے اس سے پہلے علم الاعداد کے نام سے کتاب اشاعت ہو چکی ہے جس کو آپ لوگوں نے بہت پسند کیا۔ یہ کتاب اُسی کتاب کی کڑی ہے اس میں کافی مضمون مرتب کئے ہیں۔ جو اہمیت کے اعتبار سے اپنی مثال آپ ہیں۔

اللہ حافظ

دُعاگو،

صوفی محمد ندیم محمدی

.....

# فہرست

# علم الاعداد

علم الاعداد سیکھنے کے لیے سب سے پہلے حروف تہجی کی قیمتوں کو ذہن نشین کرنا پڑتا ہے ان کی ہر موڑ پر ضرورت پڑتی ہے۔ آپ بھی اس کو اچھی طرح ذہن نشین کر لیں تاکہ آگے آپ کو کوئی پریشانی نہ ہو۔

## حروف تہجی مع اعداد

| | | |
| --- | --- | --- |
| ابجد | ا ب ج د | ۱ ۲ ۳ ۴ |
| ہوز | ہ و ز | ۵ ۶ ۷ |
| حطی | ح ط ی | ۸ ۹ ۱۰ |
| کلمن | ک ل م ن | ۲۰ ۳۰ ۴۰ ۵۰ |
| سعفص | س ع ف ص | ۶۰ ۷۰ ۸۰ ۹۰ |
| قرشت | ق ر ش ت | ۱۰۰ ۲۰۰ ۳۰۰ ۴۰۰ |
| ثخذ | ث خ ذ | ۵۰۰ ۶۰۰ ۷۰۰ |
| ضظغ | ض ظ غ | ۸۰۰ ۹۰۰ ۱۰۰۰ |

## اشارات :

۱۔ علم الاعداد میں تمام حروف کی مندرجہ بالا قیمتیں شمار کی جاتی ہیں

۲۔ مد (~) اور ہمزہ (ء) کا کوئی عدد شمار نہیں کیا جاتا۔

۳۔ اللہ۔ الہیٰ۔ رحمٰن اور اسی طرح کے دوسرے الفاظ میں بعض حروف پر جو چھوٹا الف ہوتا ہے اس کا کوئی عدد شمار نہیں کیا جاتا

۴۔ پ کے عدد ب کے مساوی شمار ہوتے ہیں۔

۵۔ ٹ کے عدد ت کے مساوی شمار ہوتے ہیں۔

۶۔ ڈ کے عدد د کے مساوی شمار ہوتے ہیں۔

۷۔ چ کے عدد ج کے مساوی شمار ہوتے ہیں۔

۸۔ ژ کے عدد ز کے مساوی شمار ہوتے ہیں۔

۹۔ ڑ کے عدد ر کے مساوی شمار ہوتے ہیں۔

۱۰۔ گ کے عدد ک کے مساوی شمار ہوتے ہیں۔

ان اشارات کے مطابق تمام حروف تہجی اور ان کی قیمتوں کی جدول یہ ہے۔

---



## جدول حروف تہجی مع اعداد

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا۔آ | ب۔پ | ج۔چ | د۔ڈ | ہ | و | ز۔ژ | ح | ط | ی |
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ |
| ک۔گ | ل | م | ن | س | ع | ف | ص | ق | ر۔ڑ |
| ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ |
| ش | ت۔ٹ | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ | ★ | ★ |
| ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ | ★ | ★ |

# تاریخ پیدائش کا عدد معلوم کرنے کا طریقہ

ذیل کے طریقے سے تاریخ پیدائش کا عدد معلوم کرتے ہیں

مثال = نام محمد اقبال

تاریخ پیدائش ۱۷ اگست ۱۹۵۹ء

طریقہ = ۱۷ + ۸ + ۵۹ + 19

آپس میں جمع کریں = ۷ + ۱ + ۸ + ۹ + ۵ + ۹ + ۱ = ۱۰۳

اکائی میں تبدیل کیا = ۳ + ۰ + ۱ = ۴

پس معلوم ہوا محمد اقبال کی تاریخ پیدائش کا عدد ۴ ہے۔

مثال : نام : محمد حسین

تاریخ پیدائش = ۲۲ اپریل ۱۹۵۷ء

طریقہ = ۲۲ + ۴ + ۵۷ + ۱۹

آپس میں جمع کیا : ۲ + ۲ + ۴ + ۷ + ۵ + ۹ + ۱ = ۱۰۲

اکائی میں تبدیل کیا : ۲ + ۵ + ۱ = ۳

پس معلوم ہوا محمد حسین کی تاریخ پیدائش کا عدد ۳ ہے۔

مثال : نام : محمد آصف

تاریخ پیدائش ۲۰ مارچ ۱۹۶۸ء

طریقہ = ۲۰ + ۳ + ۶۸ + ۱۹

آپس میں جمع کیا = ۵ + ۲ + ۳ + ۸ + ۶ + ۹ + ۱ = ۱۱۰

اکائی میں تبدیل کیا = ۵ + ۱ + ۱ = ۲

پس معلوم ہوا محمد آصف کی تاریخ پیدائش کا عدد ۲ ہے۔

اُمید ہے ان مثالوں کو سمجھنے اور مشق کرنے کے بعد آپ بھی ہر ایک شخص کی تاریخ پیدائش کا عدد بآسانی معلوم کر سکیں گے۔

---



# نام کا عدد معلوم کرنے کا طریقہ

جدول کی مدد سے ذیل کے طریقے سے نام کا عدد معلوم کرتے ہیں۔

مثال نام محمد ندیم

نام کے حروف = م ح م د ن د ی م

حروف کے اعداد = م ح م د ن د ی م

۴۰ ۸ ۴۰ ۴ ۵۰ ۴ ۱۰ ۴۰

ترتیب = ۴۰ + ۸ + ۴۰ + ۴ + ۵۰ + ۴ + ۱۰ + ۴۰

اعداد مفرد کر کے جمع کئے = ۴ + ۸ + ۴ + ۴ + ۵ + ۴ + ۱ + ۴ = ۳۴

اکائی میں تبدیل کر کے جمع کیا = ۴ + ۳ = ۷

پس معلوم ہوا محمد ندیم کے نام کا عدد ۷ ہے۔

مثال : نام صغیر احمد

نام کے حروف = ص غ ی ر ا ح م د

حروف کے اعداد = ص غ ی ر ا ح م د

۹۰ ۱۰۰۰ ۱۰ ۲۰۰ ۱ ۸ ۴۰ ۴

ترتیب = ۹۰ + ۱۰۰۰ + ۱۰ + ۲۰۰ + ۱ + ۸ + ۴۰ + ۴

اعداد مفرد کر کے جمع کئے = ۹ + ۱ + ۱ + ۲ + ۱ + ۸ + ۴ + ۴ = ۳۰

اکائی میں تبدیل کیا = ۵ + ۳ = ۳

پس معلوم ہوا صغیر احمد کے نام کا عدد ۳ ہے۔

مثال نام اسد ندیم

نام کے حروف : ا س د ن د ی م

حروف کے اعداد : ا س د ن د ی م

۱ ۶۰ ۴ ۵۰ ۴ ۱۰ ۴۰

ترتیب = ۱+۶۰+۴+۵۰+۴+۱۰+۴۰

اعداد مفرد کر کے جمع کیئے : ۱ + ۶ + ۴ + ۵ + ۴ + ۱ + ۴ = ۲۵

اکائی میں تبدیل کر کے جمع کیا : ۵ + ۲ = ۷

پس معلوم ہوا اسد ندیم کے نام کا عدد ۷ ہے۔

اُمید ہے ان مثالوں کو سمجھنے اور مشق کرنے کے بعد آپ بھی ہر ایک شخص کے نام کا عدد باآسانی معلوم کر سکیں گے۔

---



# اعداد کی طبعی خاصیتیں

ذیل میں اعداد کی طبعی خاصیتیں تحریر کر رہا ہوں اسے اچھی طرح ذہن نشین کریں۔

**نمبر ۱ کی خاصیت** : یہ نمبر اقتدار سے متعلق ہے۔ حکومت۔ تکبر۔ جاہ و جلال شہرت نام۔ عروج حاصل کرنا۔

**نمبر ۲ کی خاصیت** : یہ نمبر انقلابات سے متعلق ہے۔ سیاحت۔ جذبات پرستی۔ ہستی و نیستی دن رات۔ نفی و اثبات۔ ہر حقیقت کی ضد دنیوی و روحانی تعلقات۔ سیر و سفر۔

**نمبر ۳ کی خاصیت** : یہ نمبر جسم، عقل اور روح سے متعلق ہے۔ وسعت۔ ترقی۔ درجہ کمال۔ کامیابی۔ دولت مندی۔ مالی منفعت۔

**نمبر ۴ کی خاصیت** : یہ نمبر مادی دنیا سے متعلق ہے۔ جائیداد۔ شہرت۔ مال و املاک۔ خواہشات کا حصول۔

**نمبر ۵ کی خاصیت** : ۔ یہ نمبر قوت جاذبہ سے متعلق ہے۔ انصاف

شہرت ۔ دلکشی ۔ دلیل ۔ ذہنی قابلیت ۔ سیر و سیاحت ۔

**نمبر ۶ کی خاصیت :** یہ نمبر اتفاقِ باہمی سے متعلق ہے ۔ خوبصورتی عیش و عشرت ۔ ازدواجی مسرت عیش و نشاط ۔ میل محبّت ۔ ہمدردی

**نمبر ۷ کی خاصیت :** یہ نمبر ترقی ، عروج و تکمیل سے متعلق ہے ۔ معاہات ۔ تکمیلِ مقاصد لین دین ۔ تجارت ۔

**نمبر ۸ کی خاصیت :** یہ نمبر تخریب و بدبختی سے متعلق ہے بربادی بدامنی ۔ دیوانگی ۔ ناکامی ۔ نقصان مرگ ۔ ناخوشگوار انقلابات بیماری حادثات ۔

**نمبر ۹ کی خاصیت :** یہ نمبر زوال کے بعد عروج سے متعلق ہے ۔ خوشگوار انقلاب ۔ خواہشِ اقتدار جوشِ عمل ۔ نئی زندگی ۔ نیا عروج ذہانت ۔

---



# اعداد کی وضاحت

ہر شخص کی زندگی کی بنیاد صرف دو چیزوں پر منحصر ہے ایک نام اور دوسرا تاریخ پیدائش ۔ انہی دو باتوں کو جاننے سے ہمیں وہ تمام اعداد مل جاتے ہیں جو اُسے متاثر کرتے رہتے ہیں ان کو اخذ کرنے کے لیے مندرجہ ذیل طریقہ کار ہے ۔

نام کا عدد :

نام : محمد ندیم

نام کے حروف : م ح م د ن د ی م

حروف کے اعداد : م ح م د ن د ی م

۴۰ ۸ ۴۰ ۴ ۵۰ ۴ ۱۰ ۴۰

ترتیب : ۴۰ + ۸ + ۴۰ + ۴ + ۵۰ + ۴ + ۱۰ + ۴۰

اعداد کو مفرد کر کے جمع کیا : ۴ + ۸ + ۴ + ۴ + ۵ + ۴ + ۱ + ۴ = ۳۴

اکائی میں تبدیل کر کے جمع کیا : ۴ + ۳ = ۷

پس معلوم ہوا محمد ندیم کے نام کا عدد ۷ ہے ۔

تاریخ پیدائش کا عدد :

تاریخ پیدائش = ۲۶ مئی ۱۹۶۷ء

ترتیب = ۲۶ + ۵ + ۶۷ + ۱۹

آپس میں جمع کریں = ۶ + ۲ + ۵ + ۷ + ۶ + ۹ + ۱ = ۳۶

اکائی میں تبدیل کر کے جمع کیا: ۶ + ۳ = ۹

پس معلوم ہوا محمد ندیم کی تاریخ پیدائش کا عدد ۹ ہے ۔

**کلید ذاتی =** محمد ندیم کا حرفِ اوّل م ہے یہ حرف اور اس کا عدد مکمل طور پر محمد ندیم کی تخصیص ذاتی بیان کرے گا ۔ کیونکہ م کا مفرد عدد ۴ ہے اس لیے اس کی خاصیت یہ ہو گی ۔

یہ نمبر مادی دُنیا سے متعلق ہے ۔ جائیداد ۔ شہرت ۔ مال و املاک خواہشات کا حصول ۔

**عدد سعد =** یہ تاریخ پیدائش کا نمبر ہے کیونکہ تاریخ پیدائش کا مفرد عدد ۹ ہے ہر وہ تاریخ جس کا عدد ۹ ہو محمد ندیم کے لیے مفید ہے ۔ محمد ندیم کو چاہیئے کہ جو نیا کام شروع کرے اپنے عدد سعد کے مطابق کرے نتیجہ مثبت صورت میں سامنے آئے گا ۔

**عدد قسمت =** یہ عدد دن ، ماہ اور سال کے مجموعے سے حاصل ہے اس کا زندگی پر بہت اثر ہوتا ہے یہ عدد کبھی نہیں بدلتا ۔ اس نمبر



کا مطلب یہ ہے کہ صاحبِ عدد کی قسمت کیا ہے زندگی کے اکثر واقعات کا اس عدد سے تعلق ہوتا ہے ۔

نام = محمد ندیم

دن = ۲۶

ماہ = ۵ مئی

سال = ۱۹۶۷

کل میزان = ۱۹۹۸

اکائی میں تبدیل کر کے جمع کیا: ۸ + ۹ + ۹ + ۱ = ۲۷

۷ + ۲ = ۹

پس معلوم ہوا محمد ندیم کا عدد قسمت ۹ ہے ۔

یہ نمبر زوال کے بعد عروج سے متعلق ہے خوش گوار انقلاب خواہش اقتدار جوش عمل ۔ نئی زندگی ۔ نیا عروج ۔ ذہانت ۔

**ذاتی عدد =** ۴ ہے یہ نام کے حرفِ اوّل کا مفرد عدد ہے یہ نمبر بتاتا ہے کہ صاحب نمبر کی خصلت کیا ہے عادات کیا ہیں اور صفات کیا ہیں ۔

**غیبی نمبر یا عدد اعظم =** یہ نمبر عدد قسمت اور ذاتی عدد کے عدد کے مجموعہ سے معلوم ہوتا ہے ۔

| | | |
|---|---|---|
| عدد قسمت | = | ۹ |
| عدد ذاتی | = | ۴ |
| کل میزان | : | ۱۳ |

اکائی میں تبدیل کر کے جمع کیا: ۳ + ۱ = ۴

پس معلوم ہوا محمد ندیم کا نبی نمبر ۴ ہے یہ عدد اس وقت بدلے گا جب محمد ندیم اپنا نام تبدیل کرے گا۔

یہ حقیقی نمبر ہے جس کو معلوم کر کے طبعی خصوصیات کو معلوم کیا جا سکتا ہے جن لوگوں کو تاریخ پیدائش کا علم نہیں وہ اپنے ذاتی عدد سے ہی اپنی خصوصیات معلوم کر سکتے ہیں۔

**قلبی نمبر** = نام میں جس قدر حروفِ علت ہوں ان کے عدد مفرد سے معلوم ہوتا ہے اس عدد سے آپ کے دوسروں سے تعلقات کا اندازہ ہوتا ہے لوگ آپ کے متعلق کیا رائے رکھتے ہیں اچھا سمجھتے ہیں یا نہیں۔ اس نمبر سے معلوم ہو گا۔

**شخصیت نمبر** = یہ نمبر نام کی عرضیت، کنیت یا تخلص با القاب وغیرہ مشہور عام نام سے اخذ کیا جاتا ہے یہ نمبر آپ کے رسوخ، لوگوں سے تعلقات، دوستی اور قرابت کے نظریہ کا اظہار کرتا ہے

**روحانی نمبر** = یہ نمبر نام کے ابتدائی حرف سے حاصل ہوتا ہے



یہ نمبر صاحب نام کی فطرت جاننے میں مدد دیتا ہے آپ کی نفسیات کے متعلق ہے اس سے آپ کے چال چلن اور عمومی زندگی کی اچھائی اور برائی پر اثر پڑتا ہے۔

**کاروباری نمبر** = یہ نمبر آپ کی مصروفیات اور کاروبار کا ہے اس کی مطابقت سے آپ اپنی اقتصادی زندگی میں کامیابی حاصل کر سکتے ہیں۔

**ادوار کا نمبر** = آپ کے نام میں جس قدر حروف ہیں اسی قدر سالوں میں زندگی کا ایک دور شمار ہو گا۔

مثال :۔ محمد ندیم میں ۸ حروف ہیں تو عمر کا ہر دور ۸ سالہ ہو گا۔ اس لحاظ سے زندگی کا پہلا سال اس عدد کے ماتحت ہو گا جو نام کے حرف اول اور عدد قسمت کے مجموعہ سے معلوم ہو گا۔

---

# ادوار کا نقشہ

| سال | حرف | عدد | عدد قسمت | دور کا نمبر |
|---|---|---|---|---|
| پہلا سال | م | ۴ | ۹ | ۴ |
| دوسرا سال | ح | ۸ | ۹ | ۸ |
| تیسرا سال | م | ۴ | ۹ | ۴ |
| چوتھا سال | د | ۴ | ۹ | ۴ |
| پانچواں سال | ل | ۵ | ۹ | ۵ |
| چھٹا سال | د | ۴ | ۹ | ۴ |
| ساتواں سال | ی | ۱ | ۹ | ۱ |
| آٹھواں سال | م | ۴ | ۹ | ۴ |

ادوار کے نقشہ کی مدد سے معلوم ہوا کہ پیدائش کے سال اوّل ۱۹۶۷ء پر ۴ نمبر کی حکمرانی ہے سال دوئم پر ۸ نمبر کی حکمرانی رہی۔ گویا محمد ندیم کی زندگی کے آٹھ دور ہوں گے ہر دور اپنے متعلقہ عدد کے مطابق گزرے گا۔

مثلاً اگر ۲۸ سال کی عمر میں حالات معلوم کرتے ہیں تو ۲۸ کو ۸ پر تقسیم کریں۔



۸ ) ۲۸ ( ۳
۲۴
۴

تقسیم کرنے کے بعد ۳ حاصل قسمت اور باقی ۴ بچے اس کا مطلب یہ ہوا کہ زندگی کے ۳ دور گزر چکے ہیں اگلے دور کا چوتھا سال ہے جو ۴ نمبر کے ماتحت ہے ان نمبروں کی خاصیت عنوان کے تحت تلاش کریں جو محمد ندیم کے زائچہ کے سالوں پر

۴ ، ۸ ، ۴ ، ۴ ، ۵ ، ۴ ، ۱ ، ۴ نمبرز کی حکمرانی رہے گی جو بار بار آتے رہیں گے۔

---

# ۱ تا ۹ اعداد کی خاصیتیں

ماہر علم الاعداد کیرو نے ۱ تا ۹ اعداد کی جو توضیح و تشریح کی ہے وہ یہ ہے۔

## نمبر ایک کی خاصیت :

یہ اس سلسلہ کا سب سے پہلا عدد ہے۔ اس کا تعلق شمس سے ہے اس کے بعد دیگر اعداد تخلیق کیئے گئے ہیں۔ تمام اعداد کی بنیادی عدد ہے یہ عدد تخلیقی انفرادی اور مثبت پہلوؤں کو ظاہر کرتا ہے۔

اس عدد کا تعلق ہر اس عورت یا مرد سے ہے جو عدد ا کے تحت پیدا ہوتے ہیں جیسے کہ یکم۔ ۱۰ - ۱۹ - ۲۸ تاریخوں دکسی بھی ماہ کی ، میں پیدا ہونے والوں کا تعلق بھی اسی عدد سے ہے ان سب کے میزان سے عدد ا ہی حاصل ہوتا ہے۔ اس عدد کے لوگ حوصلہ منداور مستحکم ارادوں کے مالک ہوتے ہیں انھیں قید و بند یا پابندیوں سے نفرت ہوتی ہے۔

اپنے پیشے میں نمایاں ترقی کرنے کی خواہش ان لوگوں میں شدید تر ہوگی جس کام کا بھی آغاز کریں گے اس کے سرپرست کی حیثیت سے کام کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ جیسے کسی محکمے کا چیف وغیرہ یہ



افراد اپنی عزت کروانے کے خواہش مند اور ماتحتوں کی نظروں میں نمایاں حیثیت کے حامل ہوں گے۔

عدد ا کے تحت پیدا ہونے والے افراد کو چاہیئے کہ وہ اپنے منصوبوں خیالات پر عمل کرنے اور کوئی بھی کام شروع کرنے کے لیے کسی بھی ماہ کی ۱ - ۱۰ - ۱۹ اور ۲۸ تاریخوں کا انتظار کریں۔

عدد ا کے تحت پیدا ہونے والے افراد کے لیے ۲ - ۴ اور ۷ کے ساتھ پیدا ہونے والے افراد پسندیدہ ہوں گے۔ بالکل اسی طرح وہ جو ۲ - ۴ - ۷ - ۱۱ - ۱۳ - ۱۶ - ۲۰ - ۲۲ - ۲۵ - ۲۹ - ۳۱ - تاریخوں میں پیدا ہوتے ہیں۔

اتوار اور سوموار (پیر) ان لوگوں کے لیے خوش قسمتی کا دن ہے جن کا عدد ا ہے۔ خاص طور سے اگر وہ ۲ - ۴ ۰ ۷ - ۱۱ - ۱۶ - ۱۲ - ۲۰ - ۲۵ - ۲۹ اور ۳۱ کی تاریخوں میں پیدا ہوئے ہوں۔ سنہرا اور پیلا رنگ ان افراد کے لیے موزوں ہے۔

ان افراد کے لیے عنبر، پکھراج اور زرد ہیرے خوش قسمتی کے پتھر ہیں۔ اگر یہ افراد عنبر کا ٹکڑا اپنے پاس رکھیں تو امراض سے محفوظ رہیں گے۔

## نمبر دو کی خاصیت :

نمبر دو کا تعلق قمر سے ہے۔ یہ شمس کی مونث صفت ہے۔ اسی

وجہ سے عدد ا کے افراد عدد ۲ کے افراد سے عادات واطوار میں مختلف ہوتے ہیں لیکن ارتعاش میں ہم آہنگی کی وجہ سے ان کے درمیان اتحاد واتصال خوب ممکن ہے۔

عدد ۲ والے افراد طبیعت کے لحاظ سے بردبار اور سلجھے ہوئے ہوتے ہیں۔ وہ تخیلاتی ذہن، فنکار اور رومان پسند ہوں گے۔ نیز عدد ا کے افراد کی طرح اس عدد کے لوگ کسی حد تک موجد بھی ہو سکتے ہیں۔ لیکن ان میں اپنے خیالات کے اظہار کی ہمت نہیں ہوتی۔ ان کی ذہنی خصوصیات نسبتاً بہتر ہوتی ہیں۔ جب عدد ۲ کے افراد کی جسمانی صحت شاذو نادر ہی عدد کے حامل لوگوں کی طرح قابلِ رشک ہوگی۔

عدد ۲ کسی بھی مہینے کی ۲۔ ۱۱۔ ۲۰ یا ۲۹ تاریخوں میں پیدا ہونے والوں کا عدد ہے۔

عدد ۲ کے افراد کو چاہیئے کہ اپنے تمام کاروباری امور کو ۲۔ ۱۱ ۲۰ اور ۲۹ تاریخوں میں سرانجام دیا کریں۔ یہ وہی ایام ہیں جن میں اس کی پیدائش واقع ہوئی تھی۔

ہفتے میں اتوار، سوموار، جمعہ رجمعہ اس لیے سود مند ہے کہ اس پر زہرہ کی حکمرانی ہے، کا دن عدد ۲ کے لوگوں کے لیے خوش قسمتی کے دن ہیں۔

ان افراد میں چند نقائص ہوتے ہیں جن کا محاسبہ بہت ضروری



ہے بے چین طبیعت کے مالک ہونے کی وجہ سے خیالات میں متنقل مزاجی کی کمی پائی جاتی ہے۔ اس کے علاوہ خود اعتمادی کا فقدان بھی پایا جاتا ہے ان کی طبیعت میں شرمیلا پن بھی موجود ہوتا ہے اس عدد سے تعلق رکھنے والے بے انتہا حساس طبیعت کے مالک ہوتے ہیں۔

اس عدد کے حامل افراد کے پسندیدہ اور موافق رنگوں میں سبز رنگ کے تمام ہلکے یا گہرے شیڈ، کریم اور سفید رنگ ہیں۔ ان افراد کو کو گہرے رنگوں سے اجتناب برتنا چاہیئے۔ خاص طور سے سیاہ گہرا سرخ اور ارغوانی رنگ ان کے لیے موزوں نہیں۔

خوش قسمتی کے لیے در نایاب، سنگ، زردی مائل سبز پتھر اور اس کے علاوہ مروارید ہمیشہ اپنے پاس رکھنا چاہیئے۔ اور اگر ممکن ہو تو یہ پتھر ان کے جسم کے ساتھ مس ہوتے رہیں۔ انگوٹھی میں اس طرح پہنیں کہ پتھر کھال سے ٹکراتا رہے۔

## نمبر تین کی خاصیت:

عدد ۳ کا تعلق مشتری سے ہے۔ یہ ایک ایسا سیارہ ہے جو علم نجوم اور علم الاعداد میں خصوصی اہمیت کا حامل ہے ایک ایسی قوت کی لکیر کی مانند جو عدد ۳ سے عدد ۹ تک جاری رہتی ہے۔ اس عدد کو سلسلے کے ہر تیسرے عدد سے گہری دلچسپی ہے۔

جو لوگ ۳۔ ۱۲۔ ۲۱ یا ۳۰ تاریخ کو خواہ کسی بھی مہینے میں پیدا

ہوئے ہوں ان کا عدد ۳ ہے۔

عدد ۳ کے افراد بھی عدد ا کے افراد کی مانند انفرادیت پسند حوصلہ مند اور پختہ ارادوں کے مالک تصور کئے جاتے ہیں۔ اگر وہ کسی کے ماتحت ہوں تو کبھی مطمئن نہیں ہوتے۔ ان کا نظریہ دنیا میں نام پیدا کرنا ہے۔ دوسروں پر حکومت کرنا یا بے اختیار ہونا ان میں فطرت میں شامل ہے یہ لوگ اپنے ماتحتوں میں نمایاں اہمیت کے مالک ہوتے ہیں۔ ہر کام میں باقاعدگی پسند اور احکامات کی بجاآوری میں بھی نسبتاً بہتر ہوں گے۔ لیکن ان میں یہ بات خاص طور سے پائی جاتی ہے کہ ان کے احکامات کو نظر انداز نہ کیا جائے۔

ان افراد میں چند نقائص بھی ہیں جن کا محاسبہ ضروری ہے۔ وہ آمرانہ یا تحکمانہ انداز کی طرف مائل اور اصولوں کی پرواہ کئے بغیر اپنے ذاتی خیالات یا نظریات کی تکمیل پر آمادہ ہو جاتے ہیں۔ اسی وجہ سے بہت سے دشمن پیدا کر لیتے ہیں حالانکہ ان کے مزاج میں جھگڑالو پن کا عنصر مفقود ہوتا ہے۔

عدد ۳ کے لوگوں کو چاہیئے کہ وہ اپنے منصوبوں پر کسی بھی ماہ کی ۳ - ۱۲ - ۲۱ - ۳۰ تاریخوں میں عمل کریں تو خوش قسمتی کا باعث ہوں گے جمعرات، جمعہ اور منگل، خوش قسمتی کے دن تصور کئے جاتے ہیں۔ جمعرات سب سے زیادہ اہم ہے۔

ارغوانی اور بنفشی رنگ ان کے لیے خوش بختی کا باعث بن سکتے



ہیں ان افراد کو چاہیئے کہ ان رنگوں کو استعمال کریں۔ یا پھر یہ رنگ دوسرے رنگوں میں ملے ہوئے ہوں۔ ان رنگوں کو پاس رکھنا مفید ہے۔

پتھروں میں نیلم ان کے لیے خوش قسمتی کی علامت ہے۔ اسے پہنا جائے یا محض پاس رکھنا ہی کافی ہوگا۔

## نمبر چار کی خاصیت :

عدد ۴ شمس سے متعلق ہے۔ اس عدد کے تحت پیدا ہونے والے افراد کی عادات واطوار میں انفرادیت ہے۔ وہ ہر چیز کو مخالف نقطہ نگاہ سے دیکھنے کے عادی ہیں۔ بحث میں بھی ہمیشہ مخالفت کا پہلو اختیار کرتے ہیں اگرچہ ان کی فطرت میں جھگڑالو پن کا عنصر نہیں ہوتا۔ تاہم بحث میں مخالفت کی باعث اپنے کئی دشمن پیدا کر لیتے ہیں جو خفیہ طور پر انھیں نقصان پہنچانے کے درپے ہو جاتے ہیں۔

عدد ۴ کے حامل افراد اپنے ذہن سے ہٹ کر نظریات قائم کرنے کی فطرت میں مبتلا ہوں گے۔ فطرتاً اصولوں اور قوانین کے خلاف انقلابی خیالات ان کی فطرت ثانیہ بن جاتی ہے۔ اگر حکومت کا تختہ الٹنے کا معاملہ درپیش ہو تو یہ لوگ پیش پیش ہوتے ہیں۔ اور نمایاں کارہائے انقلاب سرانجام دیتے ہیں۔

یہ لوگ عوام میں حکومت کے خلاف نفرت کا بیج بوتے ہیں اور انھیں مشتعل کر دیتے ہیں۔ یہ لوگ آسانی سے دوست نہیں بنتے۔ البتہ ۱۔۲۔۷

اور ۱۸ اعداد کے افراد کی طرف مائل ہوتے ہیں۔

اس عدد کے تحت پیدا ہونے والے اشخاص ایسے دنوں میں اپنے منصوبوں یا کاموں کا آغاز کریں جو ہم سے مطابقت رکھتے ہوں جیسا کہ ۴۔ ۱۳۔ ۲۲ اور ۳۱ تاریخ ہفتہ، اتوار اور سوموار خوش قسمتی کے دن ہیں ان افراد میں کچھ نقائص بھی ہیں جن کا محاسبہ ضروری ہے۔

یہ لوگ بہت جلد نالاں ہو جاتے ہیں۔ زود رنج اور بے انتہا حساس ہونے کی وجہ سے ان کے جذبات یک دم مجروح ہو جاتے ہیں جب تک کامیابی سے ہم کنار نہیں ہو جاتے شکستہ دل اور نا امید رہتے ہیں۔ بہت کم لوگوں کو درست بناتے ہیں۔

عدد ۴ کے تحت پیدا ہونے والے افراد کا پیدائشی رنگ بھورا، سبز اور نیلگوں ہے۔ خوش قسمتی کا پتھر نیلم ہے۔ خواہ وہ ہلکے رنگ کا ہو یا گہرا اُن کو چاہیئے کہ انھیں پاس رکھ کر ان کی خصوصیات سے استفادہ کریں۔

## نمبر پانچ کی خاصیت:

عدد ۵ کا تعلق سیارہ عطارد سے ہے۔ اس کی تمام تر خصوصیات شگفتہ مزاجی، سلجھی ہوئی ذہنیت اور شجاعت میں مضمر ہے۔ اس عدد کے افراد کسی بھی ماہ کی ۵۔ ۱۴۔ اور ۲۳ تاریخوں میں پیدا ہوتے ہیں۔

عدد ۵ کے افراد ملنسار ہوتے ہیں۔ اس لیے دوسروں سے گھل مل



کر فوراً انھیں گرویدہ بنا لینا ان کے لیے کوئی مشکل بات نہیں۔ اس عدد کے تحت پیدا ہونے والے لوگوں کا ہر عدد کے فرد کے ساتھ نباہ ہو سکتا ہے اس سے ان کی ملنساری کا بآسانی اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔ لیکن ان کے بہترین دوست وہی لوگ ہوں گے جو اُن کی پیدائش کے دنوں میں پیدا ہوں گے یا جن کے اعداد ۵ سے مطابقت رکھتے ہیں۔

اس عدد کے افراد کا ذہن تغیر پسند عناصر سے مغلوب دکھائی دے گا جلد بازی ان کی فطرت ثانیہ ہے۔ طبعاً ایسے کاموں کی طرف راغب ہوں گے جن سے جلد از جلد دولت کے حصول کا امکان دکھائی دے ان کا زرخیز دماغ حیرت انگیز رفتار سے کام کرتا ہے۔ اور نئی نئی اختراعات سامنے لاتا ہے۔ سوداگری میں ان کو خاص فائدہ حاصل ہوگا۔

ان کے کردار اور شخصیت میں حیرت انگیز لچک ہوتا ہے۔ میدان میں اُترتے وقت بے انتہا جوش و خروش کا مظاہرہ کرنا ان کی فطرت ہے لیکن کسی بھی چیز کا اثر زیادہ دیر تک ان کے ذہن پر برقرار نہیں رہتا۔

ان افراد کو چاہیئے کہ اپنے کاموں کی تکمیل اور ہر قسم کی جدوجہد کے لیے ان دنوں کا تعین کریں جو اُن کے اپنے عدد سے ہم آہنگ ہوں مثلاً کسی بھی ماہ کی ۵۔ ۱۴ اور ۲۳ تاریخیں۔

دنوں میں بدھ اور جمعہ مبارک ہیں۔

اس عدد کے افراد کی سب سے بڑی کمزوری یہ ہے کہ ان کے اعصاب بہت جلد شل ہو جاتے ہیں۔ اور بعض اوقات تو ان کا نروس بریک ڈاؤن

یک دم ہو جاتا ہے۔

اس کے علاوہ کسی بھی قسم کے اعصابی یا ذہنی کھنچاؤ سے یک دم چڑچڑے اور تیز مزاج ہو جاتے ہیں۔

رنگوں میں ان کے لیے ہلکے خاکستری رنگ کے تمام شیڈ، سفید اور روپہلی رنگت مطابقت رکھتی ہے۔

ہلکے رنگوں کا انتخاب طبیعت کے عین مطابق ہے۔ انھیں گہرے رنگوں سے قدرے اجتناب ہی برتنا چاہیئے۔

پکھراج ان کے لیے مبارک پتھر ہے۔ انھیں چاہیئے کہ پکھراج کو پہنیں ہر طرح سے سعید ثابت ہو گا۔

## نمبر چھ کی خاصیت :

یہ سیارہ زہرہ کا عدد ہے۔ اس عدد کے تحت پیدا ہونے والے افراد کسی بھی ماہ کی ۶ - ۱۵ اور ۲۴ تاریخوں میں پیدا ہوتے ہیں۔

اس عدد کے حامل افراد انتہائی مقناطیسی شخصیت رکھتے ہیں۔ ان میں دوسروں کی نگاہوں میں سما جاتے ہیں یا انھیں بے پناہ متاثر کر دیتے ہیں بلکہ اکثر ان سے محبت کرتے دکھائی دیں گے۔

کام کاج کی تکمیل میں مستقل مزاج، بے انتہا ضدی، ہٹ دھرم اور کبھی نہ جھکنے والی شخصیت کے مالک ہیں۔ البتہ اُن معاملات کا تذکرہ نہیں جہاں یہ لوگ بذاتِ خود قلبی لگاؤ کے تحت جھکنے پر داخلی طور پر ہی



مجبور ہو جائیں۔ ایسی صورت میں یہ اپنے متعلقہ فرد کے غلام تک بن جانے سے پرہیز نہیں کرتے ہیں۔

عدد چھ کے حامل افراد طبعاً حسن پرست اور خوبصورت اشیاء کے شیدائی ہیں۔ ان افراد کو جب اشتعال آ جاتا ہے تو کسی قسم کی مروت یا لحاظ نہیں کرتے۔ آخر تک اپنے ہی موقف پر ڈٹے رہیں گے۔

عدد چھ کے تحت پیدا ہونے والے افراد میں دوست بنانے کی عادت بہت زیادہ پائی جاتی ہے۔ وہ دوسرے اعداد سے ہر طرح نبھا کرتے ہیں لیکن عدد ۵ سے ان کا نباہ بہت مشکل ہے۔

منگل، جمعرات۔ اور جمعہ مبارک دن ہے

اس عدد کے افراد کو چاہیئے کہ اپنے کاموں کی تکمیل کے لیے اُن تاریخوں کا انتخاب کریں جو اُن کے اپنے عدد کے مطابق ہوں۔ یعنی ۶ - ۱۵ یا کسی بھی ماہ کی ۲۴ تاریخ۔

نیلے رنگ کے تمام شیڈ اُن کے لیے بہترین ہیں۔ گہرے بھی اور ہلکے بھی اس کے علاوہ زرد رنگ بھی ان کے لیے خوش بختی کا باعث ثابت ہوتے ہیں۔ فیروزہ ان کے خوش قسمتی کا پتھر ہے۔ جہاں تک ممکن ہو فیروزہ کو ضرور استعمال میں لائیں۔ اس کے علاوہ زمرد بھی خوش بختی کا پتھر ہے۔

## نمبر سات کی خاصیت :

یہ قمر سیارہ کا عدد ہے۔ اس عدد کے

حامل لوگ ۷ ۔ ۱۶ یا کسی بھی ماہ کی ۲۵ تاریخ کو پیدا ہوتے ہیں ۔

یہ لوگ تغیر پسند اور سفر کے شوقین ہوتے ہیں ۔ بے چینی ان کی طبیعت خاصہ ہے ۔ یہ لوگ دوسروں کے لیے اکثر اوقات ناقابلِ فہم شخصیت کے حامل ہوں گے ۔ ان لوگوں کی زندگی کا بیشتر حصہ غیر ممالک میں گزرتا ہے ۔ یہ لوگ اکثر اچھے مصنف ، مصور یا شاعر ہوں گے ۔ لیکن ان کے ہر کام اور ہر معاملے میں ہلکے سے فلسفہ کی جھلک نمایاں ہوتی ہے ۔

عدد ۷ کے افراد اچھے کاروباری آدمی ہوں گے ۔ ان کے منصوبے تعمیر اور قابلِ عمل ہوتے ہیں ۔ اگر وہ انھیں لگن سے پایۂ تکمیل تک پہنچائیں تو کوئی وجہ نہیں کہ کامیابی حاصل نہ ہو ۔

مذہب کے بارے میں ان کے خاص نظریات ہیں ۔ وہ لکیر کے فقیر بننے سے پرہیز کرتے ہیں ۔ لیکن جن اصحاب کو تصورات مرغوب ہوں اور وہ پُر اسرار علوم سے وابستہ ہوں تو مذہب کی تخلیق کرنے سے بھی دریغ نہیں کرتے ۔

اس عدد کے حامل افراد کو عموماً سچے خواب نظر آتے ہیں پُراسرار علوم تک خاص طور سے رسائی ہوتی ہے ۔ قدرت کی طرف سے وجدان روشن ضمیری اور غیر معمولی بصیرت سے مالا مال ہونے کی وجہ سے دوسرے بہت جلد ان سے متاثر ہو جاتے ہیں ۔

ان لوگوں کو چاہیئے کہ اپنے منصوبوں کی تکمیل کے لیے کسی بھی ماہ کی ۷ ، ۱۶ یا ۲۵ تاریخوں کا تعین کریں ۔



سوموار اور اتوار ان کے لیے مبارک دن ہیں ۔

سبز رنگ کے تمام شیڈ ، سفید اور زرد رنگ وغیرہ متبرک ہیں لیکن گہرے رنگوں سے اجتناب برتنا ضروری ہے ۔

قمری پتھر ، موتی وغیرہ ان کے لیے خوش قسمتی کے پتھر ہیں ۔ سنگِ سلیمانی یا قمری پتھر کو انگوٹھی میں پہننا خوش قسمتی کا باعث ہوگا ۔

## نمبر آٹھ کی خاصیت :

عدد ۸ کا تعلق سیارہ زحل سے ہے ۔ اس عدد کا اثر ہر اس شخص پر ہوتا ہے جو کسی بھی ماہ کی ۸ ۔ ۱۷ یا ۲۶ تاریخ کو پیدا ہوا ہو ۔

اس عدد کے افراد کو عموماً غلط تصور کیا گیا ہے ۔ اور ان کے بارے میں غلط قسم کی رائے قائم کی جاتی ہے ۔ شاید اسی لیے اس عدد کے افراد مایوسی اور حسرت بھری زندگی گزارنے کے عادی ہوتے ہیں ۔ یہ لوگ بہت گہری اور شدید فطرت کے مالک ہونے کے علاوہ انفرادیت کے بھی حامل دکھائی دیں گے ۔ اکثر زندگی میں اہم کردار ادا کرتے ہیں ۔ لیکن ان کی کارکردگی تن بہ تقدیر ہوتی ہے ۔ آپ دیکھیں گے کہ یہ لوگ اکثر دوسروں کے ہاتھوں کھلونا بن جاتے ہیں ۔

عدد ۸ کے حامل افراد یا تو شدید ترین کامیابی یا پھر بہت بڑی ناکامی سے ہمکنار ہو جاتے ہیں ۔ ان کے معاملات میں درمیانہ پن دکھائی نہیں دیتا ۔ اس عدد کا تعلق اکثر مایوسی اور حسرتناک انجام سے ہے ۔ یہ لوگ

بے پناہ قربانیاں دینے کے عادی ہوتے ہیں کچھ محققین کا خیال ہے کہ اس خصوصیت کی بناء پر یہ کوئی اعلیٰ مقام حاصل نہیں کر پاتے ۔

بھورے رنگ کے گہرے شیڈ، سیاہ، گہرا نیلا اور قرمزی خوش قسمتی کے رنگ ہیں۔

ان افراد کے لیے جن کا عدد ۸ ہے اتوار مبارک دن ہے ۔

اس عدد کے حامل افراد کو چاہیئے کہ وہ اپنے عدد سے مطابقت رکھنے والی تاریخوں یعنی کسی بھی ماہ کی ۸ ۔ ۱۷ ۔ اور ۲۶ پر اپنے منصوبوں اور دیگر کاموں کی بنیاد رکھیں ۔

عدد ۸ کے تحت پیدا ہونے والے افراد کے لیے سیاہ موتی یا سیاہ ہیرے مبارک پتھر ہیں ۔

## نمبر نو کی خاصیت :-

عدد ۹ کا تعلق سیارہ مریخ سے ہے۔ یہ عدد ان تمام افراد پر اثر انداز ہوتا ہے جو کسی بھی ماہ کی ۹ ۔ ۸ اور ۲۷ تاریخوں میں پیدا ہوتے ہیں عدد ۹ کے تحت پیدا ہونے والے تمام افراد زندگی کے تمام شعبوں میں جنگجو ثابت ہوتے ہیں۔ ان کی ابتدائی زندگی اکثر کٹھن حالات سے دوچار رہتی ہے۔ لیکن بلند حوصلگی، ثابت قدمی اور عزم مستحکم کی بنیاد پر وہ کامیابی سے ہم کنار ہو جاتے ہیں۔

کردار کے لحاظ سے وہ فطرتاً بہت جلد غصے میں آجاتے ہیں۔ ان میں ایک طرح کا اضطراری پن اور خود مختاری کے جذبات پائے جاتے ہیں۔ یہ افراد دوسروں پر حکومت کرنے کی خواہش میں مبتلا ہوں گے ۔



ان افراد کی خانگی زندگی میں جھگڑے کھڑے رہتے ہیں۔ کبھی تو وہ اپنے عزیزوں سے برسرپیکار دکھائی دیتے ہیں اور کبھی سسرال والوں سے ہاتھا پائی کریں گے۔

غرور و تکبر ان کی فطرتِ ثانیہ ہے۔ اپنی ذات پر بے پناہ بھروسہ رکھتے ہیں اور اپنے معاملات میں دوسروں کی مداخلت برداشت نہیں کرتے۔ ان کا بنیادی نظریہ یہ ہے کہ وہ دوسروں پر حکومت کرنے کے لیے پیدا ہوئے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ وہ اپنی شخصیت کو اہم سمجھتے ہیں اور گھروں پر مکمل راج ان کی خواہش میں بھرپور انداز سے پیوست دکھائی دیتا ہے ۔

خوش قسمتی کے رنگوں میں قرمزی رنگ کے تمام شیڈ، سرخ اور ہر قسم کے ہلکے یا گہرے گلابی رنگ ہیں ۔

ہفتے کے اہم دنوں میں منگل، جمعرات اور جمعہ ہیں۔ لیکن خاص سے منگل کا دن ہے ۔ کیونکہ یہ مریخ کا دن ہے ۔

خوش قسمتی کے پتھروں میں سرخ رنگ، یاقوت یا لعل یا پھر کوئی اور سرخ رنگ پتھر۔ یہ پتھر انگوٹھی میں پہننے سے خوش قسمتی ظاہر ہوگی ۔

---

# اعداد اور ان کی خاصیتیں

فیثاغورث نے کہا "یہ عددوں کی قوت پر قائم ہے" جبکہ دیموقرطیس اس سے بھی آگے بڑھا اور کہا "یہ پوری کائنات جس میں اجرام فلکی کا نظام بھی آجاتا ہے۔ اعدادی قوت کی کرشمہ کاری ہے۔

علم الاعداد پر آج سے چھ ہزار سال پہلے بڑی تحقیق و تجسس کرنے والا شخص گریونا کارنیلاس تھا جو اطالیہ کا باشندہ تھا۔ اور دیومالائی دور کا بڑا محقق مانا جاتا تھا۔

گریونا کارنیلاس نے اس علم پر ایک کتاب لکھی جس کا نام "کارپوریس" تھا۔ اس نے اس کتاب میں اعداد کی طاقت اور ان کی کلر ہارمونی (COLORHARMONY) کی تھیوری بیان کی اور بڑی تفصیل سے ایک سے نو تک کے عددوں کی جو ترجیح و تشریح کی ہے وہ اس طرح ہے۔

## نمبر ۱ کی خاصیت :

یہ مقصدیت، عملیت اور خواہش و امنگ کا عدد ہے یہ سیارہ شمس کے زیر اثر ہے۔ کیونکہ سورج زندگی اور توانائی کا سرچشمہ ہے کرہ ارض کی



جمادات، نباتات اور حیوانات اُس کی روشنی سے پرورش پاتے ہیں پروان چڑھتے ہیں۔

اگر آپ کسی مہینے کی یکم، انیس یا اٹھائیس کو پیدا ہوئے ہیں۔ یا آپ کا نام الف، ی۔ ق، ک اور ع غ سے شروع ہوتا ہے جیسے احمد یوگیش۔ قمر کرعن۔ عبداللہ غلام محمد تو علم الاعداد کی رو سے آپ کا نمبر ایک ہے آپ نمبر ایک کے زمرے میں آتے ہیں۔

اس عدد کے حامل افراد بڑے روشن خیال ہوتے ہیں سورج کی طرح ان کا نام روشن ہوتا ہے بڑی شہرت پاتے ہیں۔ شائن کرتے ہیں ان میں عزم بالجزم جوش عمل اور قوت فیصلہ کی صلاحیت بدرجہ اتم ہوتی ہے تاریخ کی بڑی بڑی نامور شخصیتیں اس نمبر کے زیر اثر تھیں۔

یہ لوگ لامحدود مسائل کے حامل ہوتے ہیں۔ مخترع ہوتے ہیں، اختراعات اور ایجادات کرتے ہیں۔ نت نئی چیزیں ایجادات کرتے ہیں بڑے محنتی ہوتے ہیں۔ ایک پل نچلے نہیں بیٹھتے۔ ہر وقت سرگرم عمل رہتے ہیں۔ بڑے فعال ہوتے ہیں۔ مصروف رہنے میں ایک روحانی لذت محسوس کرتے ہیں۔ بڑے دلیر اور شجاع ہوتے ہیں ترقی اور تعمیر کی نئی نئی راہیں تلاش کرتے ہیں۔ خطرات پسند ہوتے ہیں کسی خطرے سے نہیں گھبراتے۔ نڈر ہوتے ہیں حوادثات کے تھپیڑے کھاتے ہیں تو ہمت نہیں ہارتے راستے کی رکاوٹوں کو خاطر میں نہیں لاتے۔ منزل مقصود پر پہنچ کر دم لیتے ہیں یہ مواقع کی تلاش میں نہیں رہتے بلکہ حسب خواہش

مواقع پیدا کر لیتے ہیں۔ شاہانہ مزاج کے مالک ہوتے ہیں بڑے خوددار اور غیور ہوتے ہیں۔ دوسروں کے سامنے جھکنا کسرِ شان سمجھتے ہیں۔ جبر برداشت نہیں کرتے مزاج میں عزور اور تمکنت ہوتی ہے احساسِ برتری ان کی فطرت ثانیہ ہوتی ہے فضول خرچ ہوتے ہیں تفریحی مسائل سے لطف اندوز ہونے کے لیے اپنا ایک مخصوص معیار مزاج اور حس رکھتے ہیں۔

ان خصائل اور اوصاف کے ساتھ اس نمبر کے حامل افراد میں کچھ خامیاں بھی پائی جاتی ہیں۔ خود غرض اور نفس پرست بھی ہوتے ہیں دوسروں کے احساسات کا احترام نہیں کرتے گرم مزاج ہوتے ہیں اس نمبر کے حامل کے اشخاص کے لیے درج ذیل عہدے اور پیشے بہت موزوں ہیں

سرکاری انتظامی عہدے ڈاکٹری، جراحی، مذہبی رہنما، تعلیمی و تدریسی شغف فلم سازی، حکمت، صحافت، ادب۔

اس عدد کے حامل افراد کو درج ذیل عارضے لاحق ہوتے ہیں۔ یا زندگی کے کسی بھی مرحلے میں لاحق ہو سکتے ہیں۔

سر درد، نزلہ، زکام، کھانسی پیچش، دمہ۔ دق، خارش، امراض قلب امراض چشم امراض سینہ، امراض تنفس امراض دوراں خون،

نمبر ایک کے حامل افراد کے لیے درج ذیل رنگ بہت موافق رہتے ہیں نارنجی سرخ، گلابی، فیروزی، سبز، سنہری، پیازی۔

نمبر ایک کے حامل افراد کے لیے درج ذیل پتھر بہت مفید و موافق



ہوتے ہیں سونے کی نسبت اگر سفید سونا پلاٹینم میسر آجائے تو بہت مفید ہے۔

پکھراج، پنا، زمرد، ہیرا، یاقوت، فیروزہ۔

نمبر ایک کے حامل افراد کے لیے ہر مہینے کی درج ذیل تاریخیں بہت مفید رہتی ہیں۔ ۱، ۱۰، ۱۱، ۱۹، ۲۰، ۲۴، ۲۶، ۲۸، ۳۰۔

عمر کے درج ذیل سال ان کی کامیابیوں اور مسرتوں کے سال ہیں۔ ۱۰، ۱۹، ۲۸، ۳۰، ۳۲، ۴۵، ۶۵، ۷۲، ۷۴، ۸۰۔

سوموار، بدھ اور اتوار کا دن ان کے لیے خوشی اور شادمانی کا پیغام بن کر طلوع ہوتا ہے نمبر ایک کے حامل عورت اور مرد کے لیے درج ذیل تاریخوں میں پیدا ہونے والے کو شریک حیات یا رفیقہ حیات بنانا بہت اچھا ہے جن کے اعداد نام کے اعتبار سے ۵، ۷، ۸، ۹، ۱۵، ۲۰، ۲۱، ہوں۔

ایسے افراد اگر درج ذیل سمت میں سفر کریں تو مبارک ہوگا۔

مغرب، شمال، مشرق خاص طور پر بھارت، پاکستان، امریکہ آسٹریلیا، افغانستان، تھائی لینڈ، جاپان وغیرہ۔

## نمبر ۲ کی خاصیت :

یہ منفی اور مثبت طاقتوں میں توازن کا عدد ہے جو افراد مہینے کی ۲، ۱۱، ۱۱، ۱۶، ۱۸، ۲۰۔

۲۴ ، ۲۷ ، ۲۹ کو پیدا ہوئے یا ان کا نام ب، پ ک گ۔ ر سے شروع ہوتا ہے۔ نمبر دو کے زیر اثر ہیں تو ان کا سیارہ چاند ہے۔ یہ لوگ رہنمائی کے محتاج ہوتے ہیں۔ بڑے رحمدل مخلص مہربان اور محبت کے جذبات رکھنے والے۔ دوسروں کے کام آنا دوسروں کی حفاظت کرنا اور ان سے دوستانہ مراسم بڑھانا ان کی فطرتِ ثانیہ ہوتی ہے۔

جس طرح سورج کی شعاعوں سے چاند متاثر ہوتا ہے اور چاند کی روشنی سے سمندر کا پانی چڑھتا اور اترتا رہتا ہے نمبر ۲ کے حامل افراد کی زندگی اتار چڑھاؤ کا مجموعہ ہوتی ہے چاند کے زیر اثر ہونے کی وجہ سے ان کی قسمت پر بھی اس قسم کے اثرات مرتب ہوتے رہتے ہیں کم ہمت اور بے حوصلہ ہوتے ہیں پیش قدمی کی بجائے ان کی طبیعت میں پسپائی ہوتی ہے۔ دوست زیادہ پیدا کرتے ہیں۔ ہر شخص سے گھل مل جاتے ہیں۔ زن پرست ہوتے ہیں خواتین ایسے لوگوں سے خوش رہتی ہیں۔

عدد ۲ کے زیر اثر خواتین گھریلو قسم کی ہوتی ہیں گھر سے باہر نکل کر لوگوں سے ملنا جلنا پسند نہیں کرتیں گھر کے کام کاج کرتے میں خوشی محسوس کرتی ہیں بڑی سگھڑ ہوتی ہیں۔

عدد ۲ کے زیر اثر افراد مندرجہ ذیل پیشیوں کو پسند کرتے ہیں۔

زراعت، مرغبانی، تجارت، جہازرانی، سرکاری ملازمت۔

فطرتاً سیلانی ہوتے ہیں ملک ملک شہر شہر کی سیر کرنا ان کو بے حد



مرغوب ہے بڑے وفادار ہوتے ہیں۔ مشہور و معروف ہوتے ہیں۔

چاند شاہی سیارہ ہے ایسے لوگ اکثر حکومت کرتے ہیں۔ بڑے عہدوں پر فائز ہوتے ہیں۔ فطری طور پر جذباتی ہوتے ہیں وہمی ہوتے ہیں، خیالی دنیا میں رہتے ہیں خیالات کے تانے بانے الجھاتے رہتے ہیں تصوراتی ہوتے ہیں شاعر ادیب اداکار موسیقار، رقاص، مصور اور سنگتراش ہوتے ہیں۔

نمبر ۲ کے زیر اثر افراد بعض اوقات حصول مقصد کے لیے خود غرضی، موقعہ شناسی اور ڈپلومیسی سے بھی کام لیتے ہیں اس عدد کی حامل عورتیں اپنا الو سیدھا کرنے کے لیے آنسو مسکراہٹ اور دوسرے ممکن طریقے اختیار کرتی ہیں۔

پیر، بدھ، جمعہ اور اتوار کا دن ان کے لیے نیک فال ہوتا ہے ہر ماہ کی ۲ ، ۸ ، ۱۱ ، ۲۰ ، اور ۲۹ تاریخ ان کے لیے اقتصادی طور پر بہت اچھی ہیں اس طرح ان کی عمر کا ۲۰ ، ۲۹ ، ۳۵ ، اور ۵۰ واں سال ان کے لیے اچھا ہے۔

ایسے لوگ متعدی بیماریوں میں مبتلا ہوتے ہیں ان کا پسندیدہ رنگ سُرخ، سبز، نیلا، پیلا اور ارغوانی ہے موتی ہیرا اور پکھراج پہننا ان کے لیے بہت مفید ہے۔ جنوب مغرب اور مشرق کی سمت سفر کریں تو کامیاب رہتے ہیں۔

....

## نمبر ۳ کی خاصیت :

یہ سلاحیتوں کا عدد ہے۔ اگر آپ کسی مہینے کی ۳ - ۱۲ - ۲۱ ، یا ۳۰ تاریخ کو پیدا ہوتے ہیں اور اگر تاریخ یاد نہیں تو دیکھئے کہ اگر آپ کا اصلی نام حروف ج ، چ ، ل یا ش سے شروع ہوتا ہے تو علم الاعداد کی رو سے آپ نمبر ۳ کے زمرے میں شامل ہیں۔

ان کا ستارہ مشتری ہے اس عدد کے حامل بڑے ذہین ، فطین اور عقیل ہوتے ہیں ، عالم فاضل اور دانشور ہوتے ہیں۔ روحانیت کا عنصر ان میں زیادہ ہوتا ہے علم وحکمت کے اعلیٰ عہدوں پر فائز ہوتے ہیں قطعیت پسند ہوتے ہیں شخصیت پسند ہوتے ہیں اپنی شخصیت کو ابھارنے کے آرزومند ہوتے ہیں۔

اس عدد کے زیر اثر افراد بہت اچھے استاد ، پروفیسر ، پرنسپل ، اہل علم منطقی وکیل مدیر ، مبشر ، نقاد ، فلسفی ، اخبار نویس ، مقرر ، خطیب ، سائنس دان بن سکتے ہیں روحانی اور طور پر مذہب کے بہت قریب ہوتے ہیں۔ اپنی خواہشات کو عملی جامہ پہنانے میں کوشاں رہتے ہیں اس عدد کے زیر اثر افراد مشہور سیاسی لیڈر بھی ہوتے ہیں مثلاً چرچل ، روزویلٹ ابراہیم لنکن فطرتاً قانع اور مطمئن ہوتے ہیں سماجی حلقوں اور سوسائٹی کی روح رواں سمجھے جاتے ہیں۔

سوموار اور جمعرات کا دن ان کے لیے بڑا نیک فال ہے ہر ماہ کی ۳



۱۲ ، ۲۱ اور ۳۰ تاریخ ان کے لیے سازگار ہوتی ہے عمر کے لحاظ سے ۱۲ ، ۲۱ ، ۳۰ ، ۳۹ ، ۴۸ اور ۵۷ واں سال ان کے لیے کامیابیوں کا سال ہے
ان کا پسندیدہ رنگ زرد ، نارنجی ، سبز اور نیلا ہے جنوب مشرق اور جنوب مغرب کی طرف سفر کرنا ان کے لیے سودمند ہے ان کی زندگی کے نازک ترین سال ۱۶ ، ۲۵ ، ۳۴ ، ۴۴ ، ۵۲ اور ۵۸ ہیں۔

## نمبر ۴ کی خاصیت :

یہ قوتِ برداشت اور استحکام کا عدد ہے۔ حقیقت اور ٹھوس بنیاد کا عدد ہے ٹھوس اشیاء ، مکعب یا مربعے ، حلیب ، طبعی قوانین ، منطق اور عقل کا تعلق بھی اسی عدد سے ہے قیافہ شناسی ، سائنس ، مدرقہ ، قطعہ ، انقطاع علیحدگی ترتیب اور درجہ بندی کا علم ہے قسمت کا چکر (THE WHEEL OF FORTUNE) آئیکسن کا گھیرا قانون کا دائرہ سلسلہ اور شمار کا عدد ہے۔

اگر آپ کی تاریخ پیدائش کسی مہینے کی ۴ ، ۱۳ ، ۲۲ یا اکتیس ہے یا آپ کا نام د ، ڈ ، م ، ت ، ث سے شروع ہوتا ہے تو آپ عدد ۴ کے زیر اثر ہیں۔

یہ عدد سیارہ یورینس کی نمائندگی کرتا ہے عدد کے زیر اثر افراد مقبول نہیں ہوتے اور کچھ لوگ ایسے بھی ہوتے ہیں جو رسومات اور روایات کے خلاف مہم چلاتے ہیں ، سماجی ریفارمر بنتے ہیں ، طبقہ اثالث یعنی مستورات کی

حلاتی روحانی اصلاح کرنے کی طرف مائل ہوتے ہیں۔ کسی کی تقلید و پیروی نہیں کرتے اگر اپنے مقصد میں کامیاب نہ ہوں تو افسردہ و بددل ہو جاتے ہیں۔ صابر اور قوت برداشت کے مالک ہوتے ہیں مدلل اور بامعنی گفتگو کرتے ہیں۔ با اصول ہوتے ہیں۔ بعض ایسے افراد کو ذہنی و قلبی سکون میسر نہیں ہوتا۔ دور اندیش ہوتا ہے۔ اس عدد کے زیر اثر کئی لوگ الیکٹریکل اور میکینکل کام، بلڈنگ کنٹریکٹر اور ٹیکنیکل رجحان کے حامل ہوتے ہیں اکاونٹنگ اور کامرس میں بہت کامیاب رہتے ہیں اس عدد کے زیر اثر کچھ لوگوں کا رجحان کاروباری ہوتا ہے۔ زیادہ منافع کے بارے میں مختلف کاروباری طریقے اختیار کرتے رہتے ہیں۔

سیارہ یورینس کی فطرت اچانک اور اضطرابی ہے، اضطراری ہے ایک نحس نمبر ۴ کو اچانک حادثے، اچانک موت اور خراب حالت کا سامنا بھی ہو سکتا ہے شدید قسم کی بیماریاں پیدا ہو سکتی ہیں ایسے لوگ بینکرز، انجینئرز، اکاونٹنٹ ایڈیٹر بھی بن سکتے ہیں ریڈیو اور ٹیلی کمیونیکیشن کا پیشہ بھی ان کے لیے مناسب ہوتا ہے۔

نمبر ۴ کے لیے اتوار کا دن مبارک ہے ہر ماہ کی ۴۔۱۳، ۲۲، ۳۱ تاریخیں اس کے لیے اچھی ہیں اس طرح عمر کے ۱۳، ۲۲، ۳۱، ۴۰، ۴۹ اور ۵۳ واں سال خوشگوار اور کامیاب ثابت ہوتا ہے۔

ان کا پسندیدہ رنگ سرمئی، پیلا، دودھیا، نیلا، خاکستری اور چائے اور شہد کا رنگ ہے۔ سیاہ رنگ ان کے لیے نحس ہے یہ رنگ ان کو نہیں پہننا



چاہیے ان کو دل دماغ اور گردوں کی بیماری لاحق ہو سکتی ہے۔

اس نمبر کے زیر اثر افراد کو ۱۵ جولائی سے ۱۴ اگست یا ۱۵ مئی سے ۱۴ جون یا ۱۵ اکتوبر سے ۱۴ نومبر کے درمیان پیدا ہونے والے یا پیدا ہونے والی سے شادی کرنا چاہیے۔

انگوٹھی میں ہیرا عقیق، لال یا فیروزہ پہننا چاہیے۔ ان کو شمال مشرق اور شمال مغرب کی طرف سفر نہیں کرنا چاہیے۔ جنوب مغرب اور جنوب مشرق کی طرف سفر کرنا چاہیے۔

عمر کا ۲۲ واں، ۲۴ واں اور ستائیسواں سال ان کے نیک شگون ہوتا ہے ۳۱ ویں سال میں حیثیت بنانے کا کوئی سنہری موقع بھی مل سکتا ہے۔ عمر کے ۴۰ سے ۴۹ سال کا عرصہ بہترین ہوتا ہے اس عرصہ میں کامیابیوں خوشیوں اور خواہشوں کا حصول ہو سکتا ہے خاص کر عمر کا ۴۰، ۴۴، ۴۷ اور ۴۹ واں سال بڑا خوشگوار ہو سکتا ہے اور ۴۰ سے ۶۰ سال کا عرصہ تو بہت ہی خوشگوار ہو سکتا ہے ۱۴، ۱۹، ۲۰، ۳۲، ۳۷، ۴۶ اور ۶۱ واں سال بھاری بھی ہو سکتا ہے۔

فیثا غورث کی کتاب زندگی (LAMBLICUS) میں وہ لکھتا ہے کہ (ORPHENS) کا علم کلام قابل فہم اور مبنی بر عقل ہے اس علم سے وضاحت ہوتی ہے کہ اشیاء عالم اعداد میں رچ بس جاتی ہیں اس نے اپنے مقالے میں (DISCAUSSE) Sacred - نمایاں طور پر یہ لکھا کہ اعداد خیالات اور اشکال کے حکمران ہیں اور ان سے اچھے برے خیالات

ظاہر ہوتے ہیں۔

## نمبر ۵ کی خاصیت:

یہ عدد حواس خمسہ سے بنی نوع انسان کا اظہار کرتا ہے اس عدد کو قدیم لوگوں کے نزدیک بڑی اہمیت حاصل تھی اس لیے جلال وجمال کا عدد تصور کیا جاتا تھا چینی اور ہندی میں بھی عدد پانچ کو اہم سمجھا جاتا ہے چین میں (WU HSING) یا پانچ مفید اشیاء پانچ نظریات پانچ دفتری عہدے اور پانچ قسم کی سزاؤں پر مشتمل ہے پانچ مفید اشیاء میں خاک دھات، آتش اور آب شامل ہیں۔

ان اشیاء پر مندرجہ ذیل سیاروں کی حکومت ہے "خاک زمین" اس پر زحل کا تسلط ہے "جنگلات نباتات ان پر مشتری کی حکومت ہے" "دھات" ان پہ زہرہ ستارہ حکمران ہے۔

یہ مہم جوئی اور بے یقینی کا عدد ہے رنگا رنگی اور بوقلمونی کا عدد ہے خارجی شعور اور آگہی سے تعلق رکھتا ہے ادبی اور کتابی جملہ اقسام اور ان کا اظہار نیز مقامی حکومت کے حقوق اور ان کا استعمال بھی اس عدد کے ارتعاش کے تحت کرتا ہے۔ عدد ۵ کو سیارہ عطارد سے منسوب کیا جاتا ہے۔

نمبر ۵ ایک جذباتی عدد سمجھا جاتا ہے اگر آپ کسی مہینے کی پانچ چودہ یا تیئس تاریخ کو پیدا ہوئے ہیں اور اگر تاریخ یاد نہیں تو آپ کا اصلی نام



حروف ھ، ن، ش سے شروع ہوتا ہے تو علم الاعداد کی رو سے آپ نمبر ۵ کے زمرے میں شامل ہیں اور اس کا ستارہ زحل ہے۔

یہ نمبر مزاحمت اور پابندی پسند کرتا ہے اس کے زیر اثر افراد خوشی، تفریح، اور تنوع کے جویاں ہوتے ہیں۔ مناظر کی تبدیلی، دوستوں کی تبدیلی پر شکوہ مناظر اور مسلسل مرقعوں کو نمبر ۵ کے زیر اثر افراد ہمیشہ پسند کرتے ہیں یہ افراد ہمیشہ بہترین لباس پہننا خوب اچھی طرح بال سنوارنا اور لڑکیوں کی طرح میک اپ کرنا پسند کرتے ہیں اس نمبر کے زیر اثر افراد کی شخصیت میں ان کا چہرہ بہت متاثر کن ہوتا ہے اپنی جوانی کی حفاظت کرتے ہیں۔ بوڑھے ہو جانے کی صورت میں بھی ان کے خیالات اور روح ہمیشہ جوانی کی حفاظت کرتے ہیں بوڑھے ہو جانے کی صورت میں بھی ان کے خیالات اور روح ہمیشہ جوانی رہتی ہے زیادہ باتیں کرتے ہیں۔ گپ مارتے ہیں ہنس مکھ اور خوش طبع ہوتے ہیں بچوں کی صحبت ان کو بہت پسند ہوتی ہے عام طور پر نمبر ۵ کے زیر اثر افراد بہت مضبوط اور توانا ہوتے ہیں مخالف جنس کو متاثر کرنے کی قوت شدید رکھتے ہیں۔ اگرچہ ان کی صحت اچھی رہتی ہے لیکن اکثر تاثر یہ دیتے ہیں کہ بیمار اور کمزور ہیں عام طور پر جسمانی کاموں کے مقابلے میں اور ذہنی کاموں میں موزوں ثابت ہوتے ہیں ذہنی طور پر بہت چست اور ذہین ہوتے ہیں ان کا دماغ اسکیم اور پلان بنانے کے لیے بہت زرخیز کرتا ہے دوسروں کی نفسیات کا گہرا مشاہدہ کرتے ہیں متجسس اور کھوجی ہوتے ہیں ان کے طور طریقے بہت

ہی پسندیدہ ہوتے ہیں تسلون مزاج ہوتے ہیں ان کا موڈ ہر گھڑی بدلتا رہتا ہے۔ یہ متعصب نہیں ہوتے اا تاریک پہلو یہ ہوتا ہے کہ اپنی غیر مستقل مزاجی اور ناقابل اعتقادی کی وجہ سے بدنام ہوتے ہیں وعدہ کرتے ہیں تو اسے پورا نہیں کرتے ان کی سہل پسندی اور آرام طلبی ان کو سست بنا دیتی ہے۔

نمبر ۵ کا عدد متحرک ہے ان سفر کرنے کی خواہش بہت شدید ہوتی ہے اور کم از کم ہفتے کے پانچ دنوں یا خاص طور پر بدھ کے دن مختلف جگہوں پر جانا ان کا محبوب مشغلہ ہے اگر جانے کے لیے کوئی جگہ نہ ہو تو گھر ہی میں متحرک رہتے ہیں۔

عام طور پر ۵ کے زیر اثر افراد اچھے موقعوں سے فائدہ اٹھاتے ہیں اور اپنی انفرادیت کا اظہار کرتے ہیں بہت اچھے وکیل، ڈاکٹر، سائینسدان حساب دان انجنیئر اداکار اخبار نویس نقاد اور جہاز راں بن جاتے ہیں عطارد تجارت اور کاروبار کا ستارہ ہے۔

بدھ کا دن اور کسی مہینے کی ۵۔۱۴۔۲۳ تاریخ اور عمر کے ۵۔۱۴۔۲۳۔۳۲۔۴۱ اور ۵۰ واں سال نمبر ۵ کے زیر اثر افراد کے لیے بڑی اہمیت کا حامل ہوتا ہے۔

نمبر ۵ کے زیر اثر افراد کو ہاتھ کی چوتھی انگلی میں جو کہ سونے کی ہو زمرد فیروزہ، پکھراج اور پنا پہننا چاہیئے ان کا پسندیدہ رنگ سرمئی سبز سیاہ، نیلا اور نارنجی ہے شمال مشرق اور شمال مغرب کی طرف سفر کریں تو



اچھا رہتا ہے۔ ان کو اکثر اعصابی تکلیف پھیپھڑوں کی شکایت لاحق ہو سکتی ہے ان کی زندگی کا ۲۰ سے ۲۹ سال کا عرصہ اطمینان بخش نہیں ہوتا لیکن زندگی کے 19 - ۲۳ - ۲۵ - ۲۶ ، ۲۸ ، ۳۲ ، ۳۴ ، ۳۷ ، ۴۱ ، ۴۴ ، ۴۶ سال بہت فائدہ مند ہوں گے۔ زندگی کا ۵۰ سے ۵۹ سال کا عرصہ بہت ہی خوشگوار ہے ان کی زندگی کے نازک ترین سال ۱۵ ، ۱۸ ، ۲۰ ، ۲۷ ، ۲۴ ، ۴۰ ، ۴۷ اور ۶۰ ہیں۔

## نمبر ۶ کی خاصیت:

یہ بھروسہ، اعتماد اور تعاون کا عدد ہے۔ اس کے علاوہ شادی خفیہ معاشقے تعلق یا رشتے سے تعلق رکھتا ہے اس کا رشتہ سلیمانی انگوٹھی سے بھی تسلیم کیا گیا ہے۔ مادے اور روح کے داخلی عمل، روح انسانی نفسیات نظریۂ لاشعور، ٹیلی پیتھی، تحلیل نفسی اور کیمیاگری کا بھی عدد ہے تخلیق کائنات کا عدد بھی ۶ ہی تسلیم کیا گیا ہے انبساط، اتحاد، ہم آہنگی امن آشتی تسکین، مسرت اور مادی لذت، جماع تبادلہ اور جنسی تعلقات کا عدد ہے۔

اس عدد کا حکمران سیارہ زہرہ ہے بعض حالتوں میں چھ کو کمزور عدد خیال کیا جاتا ہے لہذا اس کی کمزوری انسانی کردار کو ناتوان بنا دیتی ہے ۶۶۶ یعنی تین مرتبہ عدد ۶ درندے یا وحشی انسانی کا عدد ہے اس سے حیوانیت کا اظہار ہوتا ہے۔ جب دو یا دو سے زیادہ ۶ کے اعداد واقع ہوتے ہیں اکساہٹ اور ترغیب کا اصول پر زور ہو جاتا ہے اور اس

طرح زندگی کے علاوہ قسمت پر بھی بُرا اثر پڑتا ہے۔

اگر آپ کسی مہینے کی چھ، پندرہ، یا چوبیس تاریخ کو پیدا ہوئے ہیں اور تاریخ یاد نہیں تو جب دیکھئے کہ اگر آپ کا اصلی نام د، س۔ خ سے شروع ہوتا ہے تو آپ کا نمبر چھ ہے اور سیارہ زہرہ ہے۔

اس عدد کے زیر اثر افراد کو دوسرے لوگ پسند کرتے ہیں ان کی شخصیت بہت متاثر کن ہوتی ہے جمالیاتی، مقناطیسی، جذباتی، پریمی ایثار قربانی، زود حس، ذمہ داری، حفاظتی مستعدی، مہمان نوازی، دلیری، مغرور اور وقار کے خوش آہنگ مرکب ہوتے ہیں۔

اس عدد کے زیر اثر افراد کو دوسرے وہ مرد ہوں یا عورت مادی طور پر زیادہ خوشحال نہیں ہوتے دولت کمانے کے ناجائز طریقے استعمال نہیں کرتے بڑے وسیع النظر وسیع القلب، بہترین عادات و اطوار کے حامل ہوتے ہیں بے غرض ہوتے ہیں، انسانی دوست ہوتے ہیں اپنے ساتھیوں کے لیے ہمدردی رکھتے ہیں خوبصورت چیزوں کو پسند کرتے ہیں: آرٹ موسیقی، ڈرامہ، پینٹنگ، مجسمہ سازی میں دلچسپی لیتے ہیں فنکار ہوتے ہیں۔ خوبصورت لباس۔ شوخ رنگ کے لباس گہرے رنگ کے ملبوسات خوشبویات۔ پھول اور آرٹسٹک ماحول کو پسند کرتے ہیں ثالثی کے فرائض انجام دیتے ہیں۔ بھونڈی اور بدصورت چیزیں ان کی پریشانی کا باعث ہوتی ہیں۔ عموماً یہ لوگ انتظامی عہدوں پر مامور ہوتے ہیں سلیم الطبع، منطقی اور مضبوط قوت ارادی کے مالک ہوتے ہیں، نفسیات



ان کا پسندیدہ موضوع ہے۔ ان کا اخلاص و خلوص ان کی مقناطیسی شخصیت ان کو معاشرے میں ایک معزز اور بہترین شخص بناتی ہے ایک انٹیلیکچول گروپ اور ایک آئیڈیل اور مقصدی گروپ میں رہنا پسند کرتے ہیں۔

نمبر ۶ کے لیے جمعہ کا دن بہت مبارک ہے ہر ماہ کی ۶، ۱۵، ۲۴، تاریخیں کامیابیاں لے کر آتی ہیں اس طرح عمر کے ۱۵، ۲۴، ۳۳، ۴۲، ۵۱ اور ۶۰ سال خوشگوار اور کامیاب ثابت ہوتے ہیں۔ ان کو انگوٹھی میں موتی یا ہیرا پہننا چاہیئے۔ ان کے پسندیدہ رنگ نیلا، گلابی اور سفید ہیں۔ ان کو پیلے اور سیاہ رنگ سے پرہیز کرنا چاہیئے اگر یہ لوگ مغرب، مشرق شمال اور شمال مشرق کی طرف سفر کریں تو کامیاب رہتے ہیں ان کے لیے وکیل، جج عطار، آرٹسٹ، گورنمنٹ سروس، موسیقار، فرنیشرز، سوشل ورکر ڈریس میکر اور فلمی تجارت اور صنعت کے پیشے مناسب رہتے ہیں۔ یہ لوگ ذیابیطس اور عمومی کمزوری کا شکار ہو سکتے ہیں عمر کا ۲۰ سے ۲۹ سال اور ۴۰ سے ۴۹ سال کا زمانہ ان کی زندگی کا بہترین زمانہ ہوتا ہے ان کے لیے ۱۹، ۲۳، ۳۲، ۳۸، ۴۱، ۵۴ اور ۴۶ واں سال بھاری ثابت ہو سکتا ہے۔

## نمبر ۷ کی خاصیت:

یہ عدد وقت کے گردش قانون پر حکمران ہے بنی نوع انسان کی سات پشتوں، ہفتے کے سات دنوں، موسیقی کے سات سروں اور دھنک کے

سات رنگوں، بنفشی، نیلگوں سبز، زرد، نارنجی سُرخ سے تعلق رکھتا ہے اس عدد پر سیارہ قمر کی حکمرانی ہے۔ یہ عدد ہر قسم کی رسومات اور جادوئی تقریبات پر حکمران ہے۔

اگر آپ کسی مہینے کی سات، ۱۶، یا ۲۵ تاریخ کو پیدا ہوئے ہیں اور اگر تاریخ یاد نہیں اور آپ کا خاندانی نام حرف ز، ع یا ذ سے شروع ہوتا ہے تو علم الاعداد کی رو سے آپ کا عدد سات ہے جس کا سیارہ قمر ہے اس عدد کے زیر اثر افراد کی شخصیت میں اعلیٰ درجہ کی خوبیاں روحانی ادراک پایا جاتا ہے۔ تمام مذہبی روایات اور عقیدوں کے اعتبار سے ایک مقدس اور مذہبی نمبر سمجھا جاتا ہے اس عدد کے ساتھ بہت سی روائتیں منسوب ہیں، جیسے سات سمندر، سات آسمان، حضرت سلیمان کی سات مہریں اور ہفتے کے سات اس عدد کے زیر اثر افراد زیادہ خوشحال نہیں ہوتے اس عدد کو کاروباری معاملات میں نقصان دہ سمجھا جاتا ہے اگر اتفاق سے ان کے پاس دولت کی ریل پیل بھی ہو تو اخراجات بہت ہوتے ہیں دور دراز کے علاقوں میں گھومنے اور سمندر پار جانے کا انہیں بہت شوق ہوتا ہے۔ سیر و سیاحت کی کتابیں پسند کرتے ہیں چائے کافی اور اس قسم کی مشروبات کے بہت شوقین ہوتے ہیں ان میں سے کچھ لوگ منشیات کے بھی عادی ہوتے ہیں۔

ایسے افراد حیرت انگیز الہامی قوتوں کے مالک ہوتے ہیں مستقبل کے بارے میں وہ جو بھی سوچتے ہیں ان میں سے زیادہ باتیں صحیح ہوتی ہیں۔ محقق



ہوتے ہیں۔ متلون مزاج ہوتے ہیں زیادہ میل جول پسند نہیں کرتے نہ سوشل ورکر ہوتے ہیں مذہب کے بارے میں بھی تحقیق میں لگے رہتے ہیں ان میں سے کچھ خود ساختہ مذہبی نظریات پر یقین رکھتے ہیں۔

نمبر ۷ کے زیر اثر افراد بڑے شفیق جذباتی اور گھریلو ہوتے ہیں اپنی زندگی کی راہیں بہت جلد ہی متعین کر لیتے ہیں۔ یہ افراد جوئے، لاٹری یا معمّوں وغیرہ میں روپیہ نہیں کما سکتے ان کی فطرت کا ایک کمزور پہلو یہ ہے کہ یہ جلد ہی کوئی فیصلہ نہیں کر پاتے۔

پیر کا دن اور کسی مہینے کی ۷، ۱۶، اور ۲۵ تاریخیں اور عمر کے ۱۶، ۲۵، ۳۴، ۴۳، ۵۲ اور ۶۱ واں سال اور ایسے سال جن کا مجموعہ سات ہو جیسے ۱۹۶۶ ۹+۶+۹+۱ = ۲۵ یا ۵+۲ = ۷ ہو سات کے زیر اثر افراد کے لیے بہت اہمیت رکھتے ہیں۔

ان لوگوں کو موتی، اوپل یا مون اسٹون (MOON STONE) پہننا چاہیئے ان کا پسندیدہ رنگ سبز آسمانی پیلا اور سفید ہوتا ہے جنوب مشرق اور شمال مشرق کی طرف سفر کرنا ان کے لیے اچھا ہے۔

## نمبر ۸ کی خاصیت:

یہ تکمیل کا عدد ہے جو وقت اور خلا، دوران اور فاصلہ، زمانہ، زوال اور انحطاط کے ساتھ موت سے منسلک ہے تاریخ میں اس عدد سے وابستہ بہت سی پر اسرار باتیں ہیں یونانیوں کے نزدیک یہ عدل اور انصاف کا عدد ہے اس عدد

پر سیارہ زحل کا تسلط ہے۔ قدیم زمانے سے اس پراسرار عدد کو کسی فرد یا قوم کے ناقابل تنسیخ مقدر کا مظہر خیال کیا جاتا ہے۔

اگر آپ کسی مہینے کی ۸، ۱۷، ۲۶ تاریخ کو پیدا ہوئے ہیں اور اگر تاریخ یاد نہیں تو دیکھئے کہ اگر آپ کا خاندانی نام حرف ظ، ص، یا ظ سے شروع ہوتا ہے تو آپ کا نمبر ۸ ہے۔

اس عدد کے زیر اثر لوگوں کی زندگی کانٹوں کی سیج بھی ہو سکتی ہے ان کی راہ میں لامحدود مشکلات، پریشانیوں، تکلیفوں، ذہنی انتشار اور ناکامیوں سے پر ہوتی ہے۔ محنت بار آور نہیں ہوتی۔ خدمت اور قربانی ان کی گھٹی میں پڑی ہوتی ہے بہت سے نمبر ۸ لامحدود صلاحیتوں، قوت، اور ہمت کا مظہر ہوتے ہیں مستقل مزاج اور صابر ہوتے ہیں ہر ناگہانی صورت حال سے ہمت سے نپٹ لیتے ہیں۔ وجدانی قوت اور فلسفیانہ خیالات کے مالک ہوتے ہیں مذہب کی طرف راغب ہوتے ہیں وہ بہترین ثالث بن سکتے ہیں بھاری فولاد اور لوہے کی صنعتیں زراعت، عمارات انجینئرنگ، کان کنی، سماجی فلاح و بہبود انشورنس ایسے شعبے اور پیشے ہیں جو نمبر ۸ کے لیے انتہائی فائدہ مند ثابت ہوتے ہیں جب تک کام مکمل نہ ہو جائے نیند ان پر حرام ہو جاتی ہے اپنے فرض کی ادائیگی کے لیے بڑے بے چین ہوتے ہیں زندگی کے اسٹیج پر بڑا اہم کردار ادا کرتے ہیں

ہفتہ کا دن ۸ نمبر کے افراد کے لیے اچھا دن ہے۔ ان کے لیے ہر مہینے کی اچھی تاریخیں ۷، ۸ اور ۲۶ ہیں اور عمر کے سالوں میں سے ۱۷، ۲۶، ۳۵، ۴۴، ۵۲ اور ۶۲ واں سال ہے جو مبارک اور کامیاب ہیں ان کو یا قوت اور



فیروزہ، پکھراج پہننا چاہیئے۔ نیلا سیاہ اور سبز رنگ موافق ہے انہیں سرخ و سفید رنگ پہننے سے گریز کرنا چاہیئے۔ انہیں ۱۵، مارچ اور ۱۲ اپریل کے درمیان یا ۱۵ جون یا ۱۲ جولائی کے درمیان ۱۵ ستمبر اور ۱۲ اکتوبر کے درمیان پیدا ہونے والے افراد سے شادی کرنا چاہیئے مشرق جنوب اور مغرب کی طرف سفر کرنا اچھا ہے زندگی کے بہترین سال ۵۰ سے ۵۹ ہیں۔ ۲۳، ۲۶، ۳۲، ۴۱، ۵۰، ۵۲ اور ۶۱ سال میں کوئی اہم واقعہ رونما ہو سکتا ہے۔

## نمبر ۹ کی خاصیت:

سرگرمی، توانائی، جنگجو، جنگ، فساد کے عناصر اور اظہار جرات کا عدد ہے جھگڑے فساد، حادثات آگ اور دھماکے وغیرہ بھی اسی عدد سے منسوب ہیں اس عدد کا حکمران سیارہ، مریخ ہے۔

اگر آپ کسی مہینے کی ۹، ۱۸، یا ۲۷ تاریخ کو پیدا ہوئے ہیں اور اگر تاریخ یاد نہیں تو آپ کا خاندانی نام حرف ط ظ یا ص ض سے شروع ہوتا ہے تو آپ کا نمبر ۹ ہے جو مریخ کے زیر اثر ہے اس نمبر کے زیر اثر افراد بڑے جنگجو ہوتے ہیں۔ جدوجہد سے زندگی کی راہیں ہموار کرتے ہیں یہ لوگ حکم ماننے کی بجائے حکم چلانے کے لیے پیدا ہوتے ہیں۔

فطری طور پر باعزم اور مستعد ہوتے ہیں۔ استقلال قوت برداشت مضبوط قوت ارادی، بلند حوصلگی اور قوت فیصلہ کے مالک ہوتے ہیں نیز طبیعت ہوتے ہیں ذرا سی بات سے مشتعل ہو جاتے ہیں اپنی زندگی میں دشمنی زیادہ پیدا

کرتے ہیں ایسے افراد کو آگ اور پرخطر اقدام سے بچنا چاہیئے کیونکہ ان کی موت اچانک واقع ہو سکتی ہے۔

اس عدد کے زیرِ اثر افراد جلد باز اور لاپرواہ ہوتے ہیں دوسروں کے ساتھ گستاخی سے پیش آتے ہیں۔ گھر کے افراد اور احباب کے ساتھ لڑتے جھگڑتے رہتے ہیں سخت جان اور تنومند ہوتے ہیں ان کی راہ میں بڑی رکاوٹیں آتی ہیں اور لڑائی جھگڑوں سے نپٹنا پڑتا ہے لیکن ہمت نہیں ہارتے اور بڑی ہوشیاری کے ساتھ غالب آجاتے ہیں۔

۹ فوجداری نمبر ہے ان میں سے کچھ پولیس اور دیگر دفاعی ملازمتیں اختیار کرتے ہیں الیکٹریکل انجنیئرنگ، ریڈیو، فوٹو گرافی، فلم انڈسٹری بھی ان کے لیے مناسب ہے ذہین موجد اور تحقیقی صفات کے مالک ہوتے ہیں سیاست اور صحافت میں دلچسپی رکھتے ہیں ۹ نمبر کے گروپ میں مقرر، ڈاکٹر کیمیا دان اور سرجن بھی پائے جاتے ہیں ان کی معلومات بہت وسیع ہوتی ہیں ہمیشہ برتری کے متلاشی ہوتے ہیں بڑے غیور ہوتے ہیں۔ بھوکے مرجائیں گے لیکن کسی کے آگے ہاتھ نہیں پھیلائیں گے جمعہ اور منگل کا دن ان کے لیے مبارک دن ہیں ہر مہینے کی ۹، ۱۸، ۲۷ اور عمر کے لحاظ سے ۱۸، ۲۷، ۳۶، ۴۵ اور ۶۳ سال، مبارک اور کامیاب ہیں۔

ان کو موتی، مرجان یا اوپل پہننا چاہیئے ان کے لیے سُرخ سفید، زرد اور گلابی رنگ مبارک ہے ان کو مشرق شمال یا شمال مشرق کی طرف سفر کرنا چاہیئے۔



# نظامِ فیثاغورث

حکیم فیثاغورث زمانہ قدیم میں ملک یونان میں علم الاعداد کا ایک بہت بڑا زبردست ماہر تھا۔ اس نے علم الاعداد کے کئی اصول و قواعد مرتب کئے جس میں ایک ذیل میں تحریر کر رہا ہوں۔

اس نظام کے ذریعے آپ ہر شخص کے کیریکٹر اور تمام زندگی کے واقعات بآسانی معلوم کر سکتے ہیں۔

**اعداد کی خاصیت** : نظامِ فیثاغورث کا مطابق اعداد کی مندرجہ ذیل خاصیت ہے۔

| اعداد | خاصیت |
|---|---|
| ۱ | تحریکِ جذبات۔ دماغی نشوونما۔ ذہنی ترقی۔ ایجاد و اختراع آگے بڑھنے کا شوق جوشِ عمل۔ ولولہ خیزی۔ نام ونمود کی خواہش اقتدار پسندی۔ |
| ۲ | خانماں بربادی، مہلک حادثے۔ مالی نقصانات۔ بربادی کاروبار دیانت پروری۔ ہمدردی خلق۔ |

| اعداد | خاصیت |
|---|---|
| ۳ | پرستاری مذہب، رسائی قسمت، ایمانداری۔ دیانت پروری، ہمدردی خلق۔ |
| ۴ | عملی زندگی۔ قوت ارادی۔ قوت جسمانی۔ سرگرمی عمل۔ |
| ۵ | عیش پرستی۔ لطف ونشاط، باغ حسن کی خوشہ چینی۔ |
| ۶ | مستقل مزاجی۔ محنت پسندی۔ اپنی راہ سے بسعی وقوت موانعات کو دور کرنا اور اپنے لیے خود آپ میدان پیدا کرنا۔ |
| ۷ | دور اندیشی، فہم وفراست، مالی فوائد، جسمانی راحت، پرسکون زندگی عافیت پسندی، تدبر ومآل اندیشی۔ سود وزیاں کا احساس۔ |
| ۸ | قانون پسندی، صلح جوئی شر وفساد سے احتراز۔ غریبوں کی دادرسی انصاف پسندی۔ |
| ۹ | مالی پریشانیاں، جسمانی وروحانی تکالیف، غم ومصیبت آہ وزاری فریاد دے گا۔ |
| ۱۰ | قوت استدلال، قانونی موشگافی، منطقی دلائل۔ لوگوں سے جلد توقعات قائم کرنا مگر فائدہ کم ہو۔ |
| ۱۱ | مکروفریب، نفع ریاکاری، جنگ وجدل، نزاع لفظی، آئے دن کے جھگڑے۔ |
| ۱۲ | پیام مسرت، نوید کامیابی، قسمت کا انتہائی عروج، مقاصد دلی کی تکمیل، تمناؤں کی بارآوری۔ |



| اعداد | خاصیت |
|---|---|
| ۱۳ | خیانت، بے ایمانی، جعل سازی، فتنہ وفساد، شرارت، چھیڑ چھاڑ بہت جلد مشتعل ہونا، ضلالت، ناروا طرز عمل، خطاکاری۔ |
| ۱۴ | ایثار وقربانی، دوسروں کی خاطر اپنے مفاد کو برضا ورغبت خاک میں ملانا، خود برباد ہونا، دوسروں کی زندگی بنانا۔ |
| ۱۵ | علم وفضل، صداقت شعاری، دیانت داری، پاکیزہ کیرکٹر غیرت و خودداری۔ |
| ۱۶ | مسرت اطمینان، خوش نصیبی۔ ترقی اقبال۔ |
| ۱۷ | مفلسی، گمنامی۔ بدقسمتی۔ ذلت۔ تباہی۔ ادبار۔ کاموں کا بن کر بگڑ جانا۔ |
| ۱۸ | بے رحمی۔ سنگدلی، کنجوسی، ظلم وستم، بندگان خدا کو ایذا رسانی بے وقوفی، نادانی، خبط، اپنے کاموں کو خود بگاڑ لینا۔ |
| ۲۰ | رشک وحسد، دماغی قوت، ایجاد واختراع۔ جدت پسندی ترقی کا شوق، مگر عملی قوت کمزور۔ |
| ۲۱ | رازجوئی، حیرت انگیز انکشافات کا شوق، روحانیت سے دلچسپی رموز اسرار کی پردہ کشائی۔ پوشیدہ باتوں کا علم۔ |
| ۲۲ | دوسروں کے ہاتھ سے جسمانی وروحانی تکالیف، مالی پریشانیاں کاروبار کی تباہی دشمنوں کی یورش۔ |
| ۲۳ | بغض وحسد، تعصب، سرکشی، ہٹ دھرمی، ضد، کینہ پروری، انتقام پسندی۔ |

| اعداد | خاصیت |
|---|---|
| ۲۴ | جلاوطنی، تلوّن، مسلسل سفر۔ |
| ۲۵ | ذہانت، نکتہ سنجی، دقیقہ شناسی، فہم و خرد، دور اندیشی، بہت جلد بات کی تہ تک پہنچنا۔ |
| ۲۶ | سخاوت، فیاضی، ہمدردی خلائق، غربا پروری، مسکین نوازی اعزہ و احباب کے ساتھ سلوک، شرافت اخلاقی، فراخ حوصلگی۔ |
| ۲۷ | بلند نظری، ہمت، استقلال، دلیری و شجاعت، غیرت و خود داری اپنی بات کی آن، ناموس خاندانی احترام۔ |
| ۲۸ | شگون فال اور علوم فلکیات کا شوق، ہدیہ و تحائف، وسیع، دوستانہ تعلقات، سوشل کامیابی، دوستوں سے حصول فوائد۔ |
| ۲۹ | خامہ فرسائی، دماغی محنت، اخبارات کی ترتیب، جاسوسی رازجوئی پروپیگنڈا، غیر معمولی شہرت، اخباروں میں بہت زیادہ تذکرہ |
| ۳۰ | شہرت نیک نامی، ترقی مقاصد و عزائم میں کامیابی، اہل و عیال سے راحت و نسل میں ترقی۔ |
| ۳۱ | عزت و اقتدار، یاوریٔ مقدر، ولی تمناؤں کا پورا ہونا عزائم و مقاصد کی خاطر خواہ تکمیل، سلامت روی، شریفانہ مزاج۔ |
| ۳۲ | تعیش پسندی، عورتوں سے راحت، عشق و محبت، حسن پرستی، ازدواجی مسرتیں۔ |
| ۳۳ | صلح پسندی، دوست نوازی، عزیزوں سے محبت۔ لوگوں کو فیض |





| اعداد | خاصیت |
|---|---|
| ۳۴ | جسمانی و روحانی تکالیف، مالی پریشانیاں، غم و افکار۔ طرح طرح کے خطرات، سزا کا خوف۔ |
| ۳۵ | عافیت پسندی، گوشہ نشینی، پرسکون زندگی، قابلیت، جسمانی راحت آرام طلبی۔ |
| ۳۶ | جدت پسندی، ایجاد و اختراع کا شوق۔ |
| ۳۷ | محبت، عورتوں کی جانب طبیعت کا زیادہ رجحان وفاداری زبان کی پابندی، خلوص و دیانت۔ |
| ۳۸ | روحانی اعتبار سے کمزوری، اخلاقی معائب، جسمانی کمزوری، بغض و حسد، انتقام پسندی دوسروں کی بدخواہی، لوگوں کی کامیابی پر حسد |
| ۳۹ | عزت و مراتب میں ترقی، شہرت و ناموری، خطابات معاصرین میں امتیاز۔ |
| ۴۰ | ضروری سے زیادہ آرام طلبی، راحت پسندی، دنیا و مافیہا سے بے خبری متعدد شادیوں کا شوق، اچھے کھانے اور عمدہ لباس کا شوق۔ |
| ۴۱ | اخلاقی کمزوریاں، رذالت، بدچلنی، اوباشی، کہنہ خصائل۔ |
| ۴۲ | کوتاہی عمر، جسمانی و روحانی تکالیف، مالی پریشانی، غم و مصیبت نت نئی فکریں۔ |
| ۴۳ | مذہب پرستی، ضمیر کا احترام، دیانتداری، زہد و عبادت پرہیزگاری پیروں فقیروں سے محبت، بزرگوں کا احترام، گناہوں سے اجتناب |

| خاصیت | اعداد |
|---|---|
| ترقی مراتب، روزافزوں عزت، مقاصد میں کامیابی، حکومت دولت، اقتدار۔ | ۴۴ |
| افزائش نسل، کسی چیز کی اشاعت۔ آبادی میں اضافہ۔ | ۴۵ |
| مال میراث حاصل ہو، جائیداد پیدا کرے۔ دلی مقاصد میں نمایاں کامیابی۔ | ۴۶ |
| طویل عمر، جسمانی صحت، اطمینان خاطر، سکون قلب، راحت و آسائش، امن و صلح۔ | ۴۷ |
| انصاف و عدالت، قانون پسندی۔ | ۴۸ |
| حسن پرستی، جو بات اپنے یقین کے مطابق ہو اسے کر گزرتا باطل سے احتراز، احباب و اغیار سے محبت اور ان کی ہر ممکن امداد کے لیے ہر وقت کمربستہ رہنا، قربانی و ایثار کا حد سے بڑھا ہوا جذبہ دوسروں کے مفاد پر اپنی زندگی تک قربان کر دیتا۔ | ۴۹ |
| اسیری سے رہائی مصیبتوں کے بعد راحت، زوال کے بعد عروج ناکامی کے بعد کامیابی، آغاز خوشگوار نہیں مگر انجام اچھا۔ | ۵۰ |
| ازدواجی نحوست، شادی میں دشواری، شادی کے بعد شوہر یا بیوی کی موت، اگر موت نہ ہو تو مفارقت یقینی ہے۔ | ۵۱ |
| نئے نئے وسائل معاش، علم و فضل، قابلیت، جوش عمل مختلف سکیمیں بنانا نئی تحریکیں جاری کرنا۔ | ۵۲ |



| خاصیت | اعداد |
|---|---|
| سلامتی جان، امراض سے نجات، خطروں سے حفاظت۔ | ۵۳ |
| انجام کی فکر نہ کرنا ہر کام میں عجلت غلط کاریوں کی وجہ سے مصیبت اور سخت پریشانی کسی کی رائے پر عمل نہ کرنا جو دل میں آئے بلاخوف نتائج کو گزرنا۔ | ۵۴ |
| غیبی امداد خداوند کریم کا فضل و کرم ہمیشہ شامل حال رہے۔ جو کام بظاہر دشوار نظر آتا ہو اس کا آسان ہو جانا ہر معاملہ میں کامیابی۔ | ۵۵ |
| غیر معمولی تساہل ہر کام میں پس و پیش اپنی کامیابی کا یقین نہ ہونا ناکامی کا خوف اور اسی وجہ سے زندگی میں ناکام رہنا۔ | ۵۶ |
| قوت استدلال، غور و فکر کا مادہ، فلسفہ کا شوق، تحصیل علم روحانی | ۵۷ |
| دور دراز ممالک کا سفر، جلاوطنی، مقدس مقامات کی زیارت ایک مقام پر مستقل سکونت اختیار کرنا نصیب نہ ہو۔ مسلسل سیاحت خانہ بدوشی۔ | ۵۸ |
| زہد عبادت کا شوق، خدا پرستی، مذہب کا احترام مذہبی عظمت و تقدس۔ لوگوں کی نگاہ میں عزت، بنی نوع انسان کی خدمت کے لیے ہر وقت کمربستہ رہنا۔ | ۵۹ |
| دلی مقاصد میں نمایاں کامیابی کبھی مایوسی کا سامنا نہ ہو۔ | ۶۰ |
| قوت ارادی زبردست ہو، صحت جسمانی قابل رشک رہے عزم و | ۶۱ |

| خاصیت | اعداد |
| --- | --- |
| استقلال، زبان کی پابندی، حکومت و اقتدار کی خواہش دوسروں کو اپنی مرضی کے تابع رکھنا۔ | |
| تسخیر قلوب، محبوبیت، ہردل عزیزی، فتوحات، روحانی ترقی جسمانی صحت خوش مزاجی، زندہ دلی۔ | ۶۲ |
| جدال و قتال، فتنہ و فساد، سفاکی و خونریزی، کشمکش و اشتغال پسندی | ۶۳ |
| غیر معمولی خدا ترسی، بنی نوع انسان کی خدمت غریبوں اور محتاجوں کی امداد، یتیموں کی سرپرستی، فیاضی، دریادلی، خیر و خیرات کا شوق۔ | ۶۴ |



# نظامِ فیثاغورث سے مطلوبہ شخص کا مطالعہ کرنا

اگر کسی شخص کے متعلق جاننا مقصود ہو تو مطلوبہ شخص کے نام کا ہر ایک جزو کے اعداد معلوم کر کے ان کی اکائیاں بنالی جائیں۔

مثلاً:

۱۔ کسی شخص کا نام محمد ندیم ہے نظام فیثاغورث کے مطابق اس کی ترتیب یہ ہوگی۔

| | | | | | | | |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| م | ح | م | د | | | | |
| ۴ | ۸ | ۴ | ۴ | = | ۲۰ | = | ۲ |
| ن | د | ی | م | | | | |
| ۵ | ۴ | ۱ | ۴ | = | ۱۴ | = | ۵ |

نام کے پہلے جزو کے اعداد کی اکائی ۲ ہے دوسرے جزو کی ۵ نظام فیثاغورث کے مطابق محمد ندیم کے ۵۲ عدد متصور کئے جائیں گے اب پہلے ۵۰ عدد کی خاصیت دیکھیں گے پھر ۲ عدد کی خاصیت

**۵۰ نمبر کی خاصیت:** زوال کے بعد عروج۔ ناکامی کے بعد کامیابی مصیبتوں کے بعد راحت اسیری سے رہائی۔ آغاز خوشگوار نہیں مگر انجام

اچھا۔

**۲ نمبر کی خاصیت:** ہمدردی خلق۔ دیانت پروری۔ مالی نقصانات بربادی مہلک حادثے۔ خانماں بربادی۔

اس سے پتہ چلا کہ محمد ندیم خلقِ خدا کے ساتھ ہمدردی کرتا ہے۔ کوئی بھی کام کرتا ہے تو بڑی پریشانی ہوتی ہے مگر اس کام میں کامیاب ہوتا ہے دیانت دار ہے اس کو مالی نقصانات بھی ہوتے رہتے ہیں۔

غم و حزن کی اسیری سے جلد رہائی پا لیتا ہے۔

محمد ندیم کے اعداد ۵۲ کا خلاصہ ہے اسی طرح ۷ کی خاصیتیں بھی محمد ندیم کے کردار کا خلاصہ ہیں۔

**۷ نمبر کی خاصیت:** فہم و فراست۔ مالی فوائد، دور اندیشی جسمانی راحت۔ قانون پسندی پرسکون زندگی غریبوں کی دادرسی۔ سود و زیاں کا احساس انصاف پسندی صلح جوئی۔ شر و فساد سے احتراز۔

۲۔ نامور انشا پرداز خواجہ حسن نظامی کے بارے نظام فیثاغورث کے ذریعے معلومات حاصل کرتے ہیں۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| خواجہ | = | خ | و | ا | ج | ہ | |
| | | ۶ | ۶ | ۱ | ۳ | ۵ | = ۲۱ = ۳ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| حسن | = | ح | س | ن | |
| | | ۸ | ۶ | ۵ | = ۱۹ = ۱ |



| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نظامی | = | ن | ظ | ا | م | ی | |
| | | ۵ | ۹ | ۱ | ۴ | ۱ | = ۲۰ = ۲ |

اکائیوں کو ترتیب دینے پر ۳۱۲ ہوئے پہلے ۳۰۰ کے عدد کی خاصیت دیکھی تو معلوم ہوا۔

قوتِ استدلال، غور و فکر کا مادہ فلسفیانہ مزاج۔ تحصیل علم روحانی اور ۱۲ کی خاصیت دیکھی تو معلوم ہوا۔

پیامِ مسرت نوید کامیابی انتہائی خوش نصیبی، دلی مقاصد کی تکمیل

اب ۳۱۲ کے عدد کی اکائیاں بنائی یعنی ۲ + ۱ + ۳ = ۶ ہوئے یہ عدد خواجہ حسن نظامی کی تمام زندگی کا خلاصہ اور ان کے کیریکٹر کا لب لباب، ۶ عدد کی خاصیت ہے۔

مستقل مزاجی۔ انتہائی محنت پسندی۔ اپنی راہ سے تمام موانعات کو بصد محنت و کوشش دور کرنا اور اپنے لیے خود کامیابی کا میدان پیدا کرنا۔

یہ ایک ناقابلِ تردید حقیقت ہے کہ حضرت خواجہ حسن نظامی کو اپنی زندگی میں جو قابلِ رشک کامیابی نصیب ہوئی ہے اس کا راز صرف ان کی غیر معمولی محنت مستقل مزاجی اور مردانہ ہمت ہے۔

---

# سوال کا جواب معلوم کرنے کا پہلا قاعدہ

جب کوئی شخص سوال کرے تو جو سوال اس کی زبان سے نکلے اس کو لکھ دیں یا سوال کرنے والے کو کہیں کہ اپنا سوال کاغذ پر لکھ دے

مثلاً ایک شخص اپنے بارے میں سوال کر رہا ہے۔

سوال : کیا افسر علی لندن جائے گا بدھ۔

طریقہ : اس سوال میں ۷ الفاظ ہیں اب دیکھیں ہر لفظ میں کتنے حروف ہیں۔

کیا کے حروف : ۳

افسر کے حروف : ۴

علی کے حروف : ۳

لندن کے حروف : ۴

جائے کے حروف : ۲

بدھ کے حروف : ۳

کل حروف : ۲۲

اب سوال کی ترتیب یہ ہوگی۔

۳ ۴ ۳ ۴ ۳ ۲ ۳



ان ہندسوں کو دو دو کر کے جوڑتے جائیں یہاں تک کہ صرف ایک ہندسہ رہ جائے

۳ ۴ ۳ ۴ ۳ ۲ ۳

۷ ۷ ۷ ۷ ۵ ۵

۱ ۱ ۸ ۴

۲ ۹ ۳

۲ ۳

۵

گویا ہمارے سوال کی بند عمارت کے تالے کی چابی کا نمبر ۵ ہے جس سے ہم اس کے اندر کا حال معلوم کر سکتے ہیں۔

اعداد کے جواب میں نمبر ۵ کو دیکھا تو پتہ چلا کہ افسر علی لندن جائے گا۔

اسی طرح آپ دوسرے سوالوں کے جواب اس قاعدہ سے معلوم کر سکتے ہیں۔

---

# اعداد کے جواب

نمبر ۱:۔ یہ عدد ستارہ شمس کا ہے۔ اقتدار غلبہ کی دلیل ہے۔ جواب دینا چاہیئے کہ سائل حصول امید میں کامیاب ہوگا۔ اور اسے اقتدار حاصل ہوگا۔

نمبر ۲:۔ یہ عدد ستارہ قمر سے منسوب ہے۔ جس کا مطلب یہ ہے کہ سائل کو پریشانی بہت ہوگی حالات منقلب صورت میں رہیں گے۔ اور فی الحال کسی یقینی فیصلہ یا کامیابی کی امید نہیں دلائی جاسکتی۔

نمبر ۳:۔ یہ عدد ستارہ مریخ کا ہے۔ اس کی خاصیت توسیع و ترقی ہے اس لیے سائل کو مژدہ کامیابی سنایا جاسکتا ہے اسے کہیں کہ تمہاری ہمت اسی امر میں کامیابی دے گی۔ البتہ تقدیر پر شاکر رہ کر بیٹھے رہے تو کام مشکل سے ہوگا۔

نمبر ۴:۔ یہ عدد ستارہ عطارد کا ہے۔ دنیوی خواہشات کی تکمیل کا اظہار کرتا ہے البتہ اگر کوئی معاہدہ ہو تو زبانی نہیں، بلکہ تحریری اقدام ہوگا تو کامیابی ہوگی۔

نمبر ۵:۔ یہ عدد ستارہ مشتری سے منسوب ہے۔ کامیابی و انصاف کا مظہر ہے تمام عددوں کے درمیان واقع ہے۔ اس لیے اس کا توازن برقرار رہے گا۔

نمبر ۶:۔ یہ عدد ستارہ زہرہ سے منسوب ہے۔ دشمن سے صلح بحسن وخوبی ہو جائے گی کسی طرح کا جھگڑا باقی نہ رہے گا اور ہر مقصد میں نرمی اور الفت کے اظہار سے کامیابی حاصل کی جاسکتی ہے۔



نمبر ۷:۔ یہ عدد ستارہ قمر سے منسوب ہے جو تبدیلیوں کا مظہر ہے کبھی کامیابی کبھی ناکامی کبھی سائل کا پلّہ بھاری کبھی مخالف کا گو ہر وقت غیر یقینی صورت پیش رہے گی لیکن بالآخر کامیابی کی دلیل ہے۔

نمبر ۸:۔ یہ عدد ستارہ زحل سے تعلق رکھتا ہے جس کی خاصیت محرومی و ناکامی ہے۔

نمبر ۹:۔ یہ عدد ذنب سے منسوب ہے۔ زوال کے بعد عروج اور خوشگوار انقلاب کو ظاہر کرتا ہے۔ سائل کو شروع ہی میں پریشانی اور تکلیف تو ضرور پہنچے گی مگر ہمت سے کام لیں گے تو کامیابی بالآخر قدم چومے گی۔

سوالات سے جواب اخذ کرنے کا عددی طریقہ ایک اور لکھ رہا ہوں ان دونوں میں فرق یہ ہے کہ اس سے حروف سوال گنے جاتے ہیں اور اگلے قاعدہ میں سطر سوال کے اعداد لیے جاتے ہیں۔ ایک ہی سوال کے لیے یک وقت دونوں قاعدوں سے کام نہ لیں بلکہ ایک ہی قاعدہ سے جواب حاصل کریں۔ پھر اسی سوال اور اسی شخص کے متعلق اس وقت تک جواب حاصل نہ کریں جب تک چالیس دن کا وقفہ نہ ہو جائے یعنی ایک جواب کی مدت چالیس دن تک رکھی گئی ہے۔ بعض تین ماہ تک عرصہ بھی شمار ہوتے ہیں۔

ان دونوں طریقوں یعنی حروفِ سوال و اعداد سوال کا فرق بھی جان لیں جب کسی معاملہ کے متعلق فیصلہ کن صورت معلوم کرنی ہو تو حروف سوال والا قاعدہ استعمال کریں جب کسی معاملہ میں مشورہ درکار ہو۔ اور حالات کی کچھ وجوہات کامیابی و ناکامی کی جاننے کی خواہش ہو تو آنے والا قاعدہ اعدادِ سوال کا جسے اعداد کی حرام کا نام دیا گیا ہے استعمال کریں

# سوال کا جواب معلوم کرنے کا دوسرا قاعدہ

سوال = کیا محمد ندیم محمدی کی کتاب علم الاعداد مشہور ہو گی جمعہ۔

سوال کے اعداد = ۳۱۔ ۹۲۔ ۱۰۴۔ ۱۰۲۔ ۳۰۔ ۴۲۳۔ ۲۵۲۔ ۵۵۹۔ ۴۲۔ ۱۱۸

مفرد کیا = ۴ ۲ ۵ ۳ ۳ ۷ ۸ ۹ ۵

حاصل مفرد اعداد = ۴ ۲ ۵ ۳ ۳ ۷ ۸ ۹ ۵

قاعدہ :

۷

۵ ۲

۳ ۲ ۹

۸ ۴ ۷ ۲

۳ ۵ ۸ ۸ ۳

۱ ۲ ۳ ۵ ۳ ۹

۴ ۶ ۵ ۷ ۷ ۵ ۴

۶ ۷ ۸ ۶ ۱ ۶ ۸ ۵

۴ ۲ ۵ ۳ ۳ ۷ ۸ ۹ ۵



آخری ہندسہ ہمارے پاس ۷ بچا اعداد کے جواب میں ۷ کو دیکھا تو پتہ چلا کہ کتاب پر نکتہ چینی بہت ہو گی اور یہ امر قابلِ غور ہے کہ جس کتاب پر زیادہ نکتہ چینی ہو وہی کتاب مشہور ہوتی ہے۔ اس کے علاوہ کتاب ھذا مکمل ہونے کے بعد کسی ماہرِ علم الاعداد کو ایک نظر ضرور دکھاؤ کا اشارہ بھی ہے۔

# اعداد کے جواب

نمبر۱ :۔ تمہاری امیدیں تمہارے کام کسی بہتر موقع کے منتظر ہیں اور اس وقت سست رفتاری میں ہیں، یا تو آپ کو خود کوشش کرنا پڑے گی یا کرانی پڑے گی میرا خیال ہے آپ ایک غیر متوقع نتیجہ سے دوچار ہوں گے۔ جان لیں ابھی دیر ضرور ہے۔ تسلی رکھیئے بالآخر آپ کی فتح ہوگی اور امیدیں پوری ہوں گی یہ آپ کے اعمال کی وجہ سے ہوگا یا غیر متوقع طور پہ یا کوشش سے دراصل کچھ صحیح طور نہیں کہا جاسکتا۔

نمبر۲ :۔ میں کوئی بڑی امید نہیں کہ اس کام کے لیے مشورہ دوں۔ نتائج آپ کے حق میں نہیں مخالف آپ سے بہت زیادہ طاقتور ہے اور حلقۂ اقتدار رکھتا ہے یا تو اس خیال کو قطعی چھوڑ دیں یا تین ماہ تک انتظار کریں۔ یہ یاد رکھیں کسی بھی وقت اگر آپ کا حوصلہ پست ہو گیا تو کامیابی غیر یقینی ہو جائے گی ممکن ہے آپ کی شکست کا باعث کوئی عورت ہو۔

نمبر۳ :۔ آپ کامیابی کی توقع کرتے ہیں۔ ترقی اور خوشحالی یا کامیابی جو آپ کے سوال سے وابستہ ہے اگر آپ سختی سے ڈٹ جائیں اور اپنی تجویزوں کی عملی رفتار تیز کر دیں تو کامیابی کی علامت ہے۔ اپنی خواہش کو مکمل طور پر حاصل کرنے کا فیصلہ کرلیں تو ترقی منافع اقتدار اور کامیابی حاصل ہوگی۔



نمبر۴ :۔ آپ کے ارادے اور توقعات دور جاتی معلوم ہوتی ہیں۔ آپ کی تجاویز ناقابلِ عمل ہیں اور آپ خود بھی تذبذب میں ہیں۔ کیونکہ ایک اور تجویز آپ کے ذہن میں موجود ہے۔ اور جس امر کے لیے سوال کیا گیا ہے اُسے روک دیں۔ اگر کریں گے تو دیر تک نتائج کا منتظر رہنا پڑے گا۔ یہ بھی یاد رکھیں آپ کی توقعات آپ کے خیالات سے بڑھ جائیں گی۔ اور کوئی جھگڑا یا اختلاف بھی آپ کے ارادوں کو ناکام بنانے کے لیے پیدا ہونے کا امکان ہے اس لیے کہ کوئی دوسرا آپ سے فائدہ اٹھانا چاہتا ہے۔

نمبر۵ :۔ حالات پر منافع اور بڑی امید نظر آرہے ہیں۔ آپ کے سوال کا نتیجہ عنقریب مل جائے گا۔ شاید کوئی خبر یا چٹھی ملے جو آپ کے حالات پر روشنی ڈالتی ہو۔

عین ممکن ہے کہ آپ کی زندگی میں ایک سفر خوشگوار انقلاب لائے آپ کے سوال کا جواب اس خط میں ہوگا جو غیر متوقع طور پر کہیں سے آئے گا

نمبر۶ :۔ آپ کسی کے زیر اثر آچکے ہیں۔ زیر اثر ہی کام کرنا چاہتے ہیں یہ لازمی ہے کہ اگر اس کو ہٹا دیا جائے تو ایک قدم بھی آگے بڑھنے کے لیے تیار نہ ہوں گے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ آپ کی تجاویز اور ارادے خام ہیں ان سے باز آجائیں۔ البتہ ایک عورت سے مدد کی توقع رکھیئے۔ جو آپ چاہتے ہیں وہ کسی کے ذریعے سے پورا ہوگا۔ اگر کوئی قدم اٹھا چکے ہیں تو اس کے لیے پچھتانا نہ پڑے گا۔ لیکن کامیابی کے لیے کسی سے مدد لیں۔

-----

نمبر ۷ :- آپ جس معاملہ میں ماخوذ ہیں یا جس ارادہ کے متعلق پوچھنا چاہتے ہیں یہ جان لیں کہ مخالف بہت ہیں یا مخالف اثرات سے زیادہ اثر انداز ہوں گے۔ اگر آپ سے کوئی شخص کسی امر کا متوقع ہے۔ اس سے ہاتھ کھینچ لینا بہتر ہوگا۔ کسی بات کا بہانہ بنا کر اس خیال کو ٹال دیں۔ اگر آپ نے کسی کی نصیحت پر عمل کیا تو فائدہ میں رہیں گے۔ اعزا اور دوستوں کے میل جول کی وجہ سے اچھے نتائج کی توقع ہو سکتی ہے۔

نمبر ۸ :- دوسرے متعلقہ لوگوں کی مدد نہ ہونے یا ان لوگوں کی بدنیتی کی وجہ سے کامیاب نہ ہو سکو گے۔ یا کوئی اور وجہ صرف آپ کی مجبوری سے ہو گی یا آڑے آجائے گی۔

یاد رکھیں آپ کے راستے میں بہت سی مشکلات حائل ہیں دوسروں کی کوشش کی وجہ سے یہ تمام مشکلات پیش آ رہی ہیں کچھ عرصہ کے لیے آپ کے تمام پروگرام فیل ہو جائیں گے۔

نمبر ۹ :- اگر آپ مضبوط ارادہ رکھتے ہیں تو کامیابی یقینی ہے۔ لیکن بہت بڑی تکلیف اور مخالفت کا سامنا کرنا پڑے گا۔ چاہیئے یہ کہ ان کی پرواہ کیے بغیر آگے بڑھیں فتح ہوگی۔ چونکہ اس وقت بہت سی مشکلات درپیش ہیں۔ اگر مستقل مزاجی سے کام لیا تو انجام بخیر ہوگا۔ جتنے بڑے آپ کے خطرات ہیں اتنا ہی بڑا انعام ملنے والا ہے۔ ہمت سے کام لیجئے۔

---



# نتائج شادی معلوم کرنا

دو شخصوں کے، مرد عورت کے تعلقات کو صحیح طور پر معلوم کرانے کے لیے میں نے اس سے بہتر قاعدہ نہیں دیکھا۔ ان تمام خبروں کا مستحصلہ نکالنے کے لیے یہ طریقہ ہے کہ طرفین کا نام معہ والدہ لے کر ان کے ابجد قمری سے اعداد نکال لیں اور ہر ایک کو علیحدہ علیحدہ طرح فلکی کریں۔ یعنی ۹ پر تقسیم کریں جو باقی رہے اس کو لکھ لیں۔ آپ کے پاس دو باقیاں طالب و مطلوب کی ہوں گی۔ اب جواب حسب ذیل طریقے سے بیان کریں۔

اگر ایک یا ۱ ہو یعنی ہر دو کی باقی ایک ہو تو اخلاص باہم دگر ہوگا۔

اگر ایک یا ۲ رہے یعنی ایک کی باقی ایک اور دوسرے کی ۲ ہو تو الفت بسیار رہے۔

اگر ایک یا ۳ ہو تو دونوں کے درمیان سازگاری اور موافقت نہ رہے اور عاقبت سے نہ گزرے۔

اگر ایک یا ۴ رہے تو ہمیشہ لڑائی جھگڑا رہے۔

اگر ایک یا ۵ رہے تو ہمیشہ خوش رہیں اور دوسروں کو فائدہ پہنچائیں۔

اگر ایک یا ۶ رہے تو ان کے درمیان بدنامی اور بے عزتی ہو۔

اگر ایک یا ۷ رہے تو درمیان زن و شوہر یا دو افراد بالآخر بدنامی ہو خواہ

مرد بامرد کی دوستی ہی کیوں نہ ہو۔

اگر ایک با ۸ رہے تو ان کے درمیان موافقت ہو۔ اگر زن وشوہر ہوں تو ان کی نسل بہت ہو۔

اگر ایک با ۹ ہو تو موافقت کامل رہے۔

اگر ۲ با ۲ رہے تو طرفین میں محبت واخلاص رہے۔

اگر ۲ با ۳ ہو تو دوستی ویک جہتی ہے۔

اگر ۲ با ۴ ہو تو زن وشوہر اتفاق سے رہیں۔

اگر ۲ با ۵ تو ثابت وقائم عہد پر نہ رہیں۔

اگر ۲ با ۶ باقی رہے تو طرفین میں ناراضگی کے بعد جلدی موافقت ہو جایا کرے گی۔

اگر ۲ با ۷ ہو تو مہر ومحبت کامل ہو، اور خوشدل رہیں۔

اگر ۲ با ۸ ہو تو اول حال بہ دشواری ہو۔ اور پھر آخر مل جائیں اور درمیان میں اخلاص پیدا ہو۔

اگر ۲ با ۹ ہو تو نعمت بسیار ملے۔ لڑکے زن وشوہر کے بہت ہوں۔

اگر ۳ با ۳ ہو تو عورت مرد کے ساتھ اخلاص نہ رکھے لیکن مرد عورت کے ساتھ محبت رکھے۔ آخر میں جدائی ہو۔

اگر ۳ با ۴ ہو تو زن وشوہر عام طریقہ سے رہیں۔

اگر ۳ با ۵ رہے تو اخلاص ہرگز نہ ہوگا۔ عاقبت جدائی ہو۔

اگر ۳ با ۶ ہو تو جنگ وخصومت ہو۔



اگر ۳ با ۷ ہو تو ایک دوسرے کے ہمراز رہیں اور اخلاص رہے۔

اگر ۳ با ۸ ہو تو نیک ہو لیکن درمیان میں مکر وحیلہ سے بھی کام لیتے رہیں

اگر ۳ با ۹ ہو تو سازگار نہ ہوں اور بدنام ہوں۔

اگر ۴ با ۴ رہے تو چند روز اچھے گزریں پھر جدائی واقع ہو۔

اگر ۴ با ۵ رہے تو بھی چند روز باہم رہیں آخر میں جدائی ہو۔

اگر ۴ با ۶ ہو تو ہمیشہ باہم رہیں۔

اگر ۴ با ۷ ہو تو ہمیشہ خوش رہیں۔ اخلاص درمیان میں ہو۔ شریف ہوں۔

اگر ۴ با ۸ ہو تو سازگار اور خوشدل ہوں۔

اگر ۴ با ۹ ہو تو درمیان میں اخلاص نہ ہو۔

اگر ۵ با ۵ باقی رہے تو ان کے درمیان ہمیشہ لڑائی رہے۔ آخر کار جدائی ہو

اگر ۵ با ۶ ہو تو یہ نیک ہے۔

اگر ۵ با ۷ ہو تو درمیان میں اتحاد رہے۔ دوستی برقرار رہے۔

اگر ۵ با ۸ ہو تو خوشدل رہیں اور سازگاری رہے۔

اگر ۵ با ۹ ہو تو کسی وجہ سے ان میں سازگاری وصلاحیت واخلاص نہ رہے۔

اگر ۶ با ۶ باقی ہو تو ایک دوسرے سے بنی رہے اور اوسط درجے کی نباہ رہے۔

اگر ۶ با ۷ ہو تو اخلاص ہو۔ اور کسی ساعت ایک دوسرے سے جدا نہ ہوں

اگر ۶ با ۸ ہو تو ان کے درمیان دشمنی پیدا ہو۔

اگر ۶ با ۹ ہو تو عورت مرد پر مسلط رہے۔

اگر ۷ با ۷ باقی ہو تو درمیان میں نزع ہو۔

اگر ۷ با ۸ ہو تو ان میں الفت نہ ہو۔

اگر ۷ با ۹ ہو تو تھوڑا وقت اکٹھا رہیں۔ اس کے بعد جدائی ہو۔

اگر ۸ با ۸ باقی رہے تو درمیان طرفین محبت رہے اور روز بروز زیادہ ہو۔

اگر ۸ با ۹ ہو تو قیامت تک جدائی نہ ہو۔ محبت سے رہیں۔

اگر دونوں کے باقی ۹ یا صفر رہے تو ہرگز ان کے درمیان کسی قسم کا معاہدہ نہ ہونا چاہیئے۔

## مثال:

ایک شخص محمد حسین رضیہ نامی عورت سے شادی کرنا چاہتا ہے اب دیکھنا یہ ہے کہ ان کی شادی کامیاب رہے گی یا نہیں۔

لڑکا : محمد حسین

والدہ کا نام : شبنم ناز

لڑکی : رضیہ

والدہ کا نام : غلام فاطمہ

محمد حسین کے نام کے اعداد = ۲۲۰

محمد حسین کی والدہ کے نام کے اعداد : ۴۵۰

کل میزان : ۶۷۰



کل میزان کو ۹ سے تقسیم کیا

۹ ) ۶۷۰ ( ۷۴
۶۳
۴۰
۳۶
۴

رضیہ کے نام کے اعداد = : ۱۰۱۵

رضیہ کے والدہ کے نام کے اعداد = ۱۲۰۶

کل میزان = ۲۲۲۱

کل میزان کو ۹ سے تقسیم کیا

۹ ) ۲۲۲۱ ( ۲۴۶
۱۸
۴۲
۳۹
۶۱
۵۴
۷

اب دیکھیں ۴ با ۷ کی خاصیت کیا ہے۔

پتہ چلا اگر ان دونوں کی شادی ہوئی تو یہ ہمیشہ خوش رہیں گے اخلاص درمیان میں ہوگا۔

لہٰذا محمد حسین کو چاہیئے کہ وہ رضیہ سے شادی کر لے۔





# اعداد اور اہم واقعات

مندرجہ ذیل میں درج ہے کہ اگر کسی کی پیدائش ان تاریخوں میں ہو تو انھیں اپنی زندگی کے ان سالوں میں واقعات و حادثات پیش آتے ہیں۔ صاحبِ شوق اپنی گزشتہ زندگی پر نظر دوڑا کر آئندہ صحت و موافقت کا یقین کریں۔

اگر کسی کی تاریخ پیدائش ۶۔۱۰۔۱۹۔۲۸ کسی ماہ کی تاریخوں میں ہو تو اُسے بلحاظ عمر ۱۔۷۔۱۰۔۱۶۔۱۹۔۲۸۔۳۴۔۴۷۔۵۲۔۵۶۔۷۰ سال میں غیر معمولی واقعات پیش آتے ہیں۔

اگر کسی کی تاریخ پیدائش ۲۔۱۱۔۲۰۔۲۹ تاریخوں میں ہو تو اسے ۲۔۷۔۱۱۔۱۶۔۲۰۔۲۵۔۲۹۔۳۴۔۳۸۔۴۳۔۴۷۔۵۲۔۵۶۔۷۰ سال کی عمر میں غیر معمولی واقعات پیش آتے ہیں۔

اگر کسی کی تاریخ پیدائش ۳۔۱۲۔۲۱۔۳۰ تاریخوں میں ہو تو اُسے ۳۔۱۲۔۲۱۔۳۰۔۳۵۔۴۸۔۵۷۔۶۶۔۷۵ سال کی عمر میں واقعات آتے ہیں۔

اگر کسی کی پیدائش کسی ماہ کی ۴۔۱۳۔۲۲۔۳۱ تاریخ میں ہو تو اُسے ۱۔۴۔۱۰۔۱۳۔۱۹۔۲۲۔۲۸۔۳۱۔۳۷۔۴۰۔۴۶۔۴۹۔۵۵۔۵۸۔۶۴۔۶۷۔۷۳۔۷۶ سال کی عمر میں واقعات پیش آتے ہیں۔

اگر کسی کی پیدائش کسی ماہ کی ۵ - ۱۴ - ۲۳ تاریخ میں ہو تو اُسے ۵ - ۱۴ - ۲۳ - ۳۲ - ۴۱ - ۵۰ - ۵۹ - ۶۸ - ۷۷ سال کی عمر میں واقعات پیش آتے ہیں۔

اگر کسی کی پیدائش کسی ماہ کی ۶ - ۱۵ - ۲۴ تاریخوں میں ہو تو اُسے بلحاظ عمر ۶ - ۱۵ - ۲۴ - ۳۳ - ۴۳ - ۵۱ - ۶۰ - ۶۹ - ۷۸ - ۸۷ سال کی عمر میں واقعات پیش آتے ہیں۔

اگر کسی کی پیدائش کسی ماہ کی ۷ . ۱۶ ۲۵ تاریخ میں ہو تو اُسے بلحاظ عمر ۲ . ۷ . ۱۱ . ۲۰ - ۲۵ - ۲۶ - ۳۱ - ۳۸ - ۴۳ - ۴۷ . ۵۶ . ۶۱ - ۶۵ - ۷۰ - ۷۴ - ۷۹ سال کی عمر میں واقعات پیش آتے ہیں۔

اگر کسی کی پیدائش کسی ماہ کی ۸ - ۱۷ - ۲۶ تاریخ میں ہو تو اُسے بلحاظ عمر ۸ . ۱۷ . ۲۶ - ۳۵ - ۴۴ - ۵۳ - ۶۱ - ۷۱ - ۸۱ سال کی عمر میں واقعات پیش آتے ہیں۔

اگر کسی کی پیدائش کسی ماہ کی ۹ - ۱۸ تاریخ میں ہو تو اُسے بلحاظ عمر ۹ - ۱۸ - ۲۷ - ۳۶ - ۴۵ - ۵۴ - ۶۳ - ۷۲ - ۸۱ سال کی عمر میں واقعات پیش آتے ہیں۔

ضروری بات:

یہ واقعات خوشی کے بھی ہو سکتے ہیں۔ اور غمی کے بھی۔

---



# بچہ کب پیدا ہوگا

ذیل کی جدول کی مدد سے ہم بچہ کی پیدائش کی تاریخ معلوم کر سکتے ہیں۔

## جدول

| نام ماہ جس میں آخری دفعہ حیض آیا | بچہ کس ماہ پیدا ہوگا | عدد قسمت |
|---|---|---|
| جنوری | اکتوبر | ۷ |
| فروری | نومبر | ۷ |
| مارچ | دسمبر | ۵ |
| اپریل | جنوری | ۴ |
| مئی | فروری | ۴ |
| جون | مارچ | ۷ |
| جولائی | اپریل | ۶ |
| اگست | مئی | ۷ |
| ستمبر | جون | ۷ |
| اکتوبر | جولائی | ۷ |
| نومبر | اگست | ۷ |
| دسمبر | ستمبر | ۶ |

مثلاً عورت کو آخری مرتبہ حیض ۵ جون میں آیا تھا اس کے مقابل مارچ اور عدد قسمت ۷ ہے اس میں ۵ دن جون کے ملالیں تو معلوم ہوا ۷ + ۵ = ۱۲ مارچ کو بچہ کی پیدائش ہوگی۔ اس تاریخ میں ایک آدھا دن کی کمی بیشی ہوسکتی ہے





# خواب کی تعبیر معلوم کرنا

خواب دیکھنے والے کے نام کے اعداد بحساب ابجد نکال کر ان میں دن کے عدد جوڑ لیں۔ جب خواب دیکھا ہو۔ ان کو جمع کر کے اکائی میں تبدیل کر لیں اور جو کچھ حاصل ہو اس کو تفصیل تعبیر نامہ سے معلوم کریں۔

## تعبیر نامہ:

۱ = خواب مبارک ہے۔ اس کی تعبیر بہت جلد کسی نفع کی صورت میں ظاہر ہوگی

۲ = سائل کو کاروبار میں عنقریب معقول فائدہ ہوگا۔

۳ = جاہ و مراتب میں ترقی ہوگی۔ کوئی دلی مقصد ہاتھ آئے گا۔

۴ = عزت و مرتبہ بڑھے گا۔ البتہ ایک شخص سے احتیاط کی ضرورت ہے۔

۵ = سفر کرنا پڑے گا۔

۶ = خواب اچھا نہیں۔ کچھ خیرات کرنے کی ضرورت ہے۔

۷ = کسی سے لڑائی جھگڑا ہو۔

۸ = تعبیر مبارک ہے۔ کوئی خوشی کا کام۔

۹ = توقعات میں ناکامی ہوگی۔ بہت ممکن ہے کہ عزیزوں سے کوئی لڑائی جھگڑا ہو جائے مگر انجام کار فتح تمہاری ہوگی۔

## دنوں کے نمبر:

| دن | ۱۲ بجے سے پہلے | ۱۲ بجے کے بعد |
|---|---|---|
| اتوار | ۱ | ۴ |
| پیر | ۷ | ۲ |
| منگل | ۹ | ۵ |
| بدھ | ۵ | ۹ |
| جمعرات | ۳ | ۶ |
| جمعہ | ۶ | ۳ |
| ہفتہ | ۸ | ۴ |

مندرجہ بالا جدول خواب کی تعبیر معلوم کرنے میں بہت اہم ہے اس کے بغیر آپ کو ذرا مشکل پیش آئے گی۔

### مثال:

فرض کریں کہ یاسر حسین نے جمعہ کو ۹ بجے خواب دیکھا اس سے بحث نہیں کہ خواب یاد رہا یا نہیں۔

کلیہ : نام : یاسر حسین

دن : جمعرات



نام کے حروف : ی ا س ر ح س ی ن

حروف کے اعداد : ۱۰ ۱ ۶۰ ۲۰۰ ۸ ۶۰ ۱۰ ۵۰

حاصل شدہ اعداد کو جمع کیا۔

۱۰ + ۱ + ۶۰ + ۲۰۰ + ۸ + ۶۰ + ۱۰ + ۵۰ = ۳۹۹

کیونکہ خواب جمعہ کو ۱۲ بجے سے پہلے دیکھا تو حاصل شدہ اعداد کو جمع کرنے سے جو اعداد ملے اُن میں ۱۲ بجے سے پہلے کا عدد ۶ جمع کیا۔

نام کے اعداد : ۳۹۹

جمعہ کا عدد : ۶

۴۰۵

اکائی میں تبدیل کیا: ۵ + ۰ + ۴ = ۹

مطلوبہ نمبر ۹ ہے:

یاسر حسین نے جو خواب دیکھا ہے اس کی تعبیر یہ ہے کہ "توقعات میں ناکامی ہوگی۔ بہت ممکن ہے کہ عزیزوں سے کوئی لڑائی جھگڑا ہو جائے مگر انجام کار فتح تمہاری ہوگی۔

---

# غالب اور مغلوب

علم الاعداد کا یہ قاعدہ جو میں تحریر کرنے والا ہوں بہت آسان اور بے نظیر ہے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ ہر دو فریقین کے ناموں کے اعداد لے کر ان کو مفرد کر کے انہیں ۹ پر تقسیم کرو پھر ذیل کی جدول سے آپ کو پتہ چل جائے گا کہ کون غالب رہے گا اور کون مغلوب ہو گا۔

| اعداد | غالب اعداد | مغلوب اعداد |
|---|---|---|
| ۱ | ۲ - ۴ - ۶ - ۸ | ۳ - ۵ - ۷ - ۹ |
| ۲ | ۳ - ۵ - ۷ - ۹ | ۴ - ۶ - ۸ - ۱ |
| ۳ | ۴ - ۶ - ۸ - ۱ | ۵ - ۷ - ۹ - ۲ |
| ۴ | ۵ - ۷ - ۹ - ۲ | ۶ - ۸ - ۱ - ۳ |
| ۵ | ۶ - ۸ - ۱ - ۳ | ۷ - ۹ - ۲ - ۴ |
| ۶ | ۷ - ۹ - ۲ - ۴ | ۸ - ۱ - ۳ - ۵ |
| ۷ | ۸ - ۱ - ۳ - ۵ | ۹ - ۲ - ۴ - ۶ |
| ۸ | ۹ - ۲ - ۴ - ۶ | ۱ - ۳ - ۵ - ۷ |
| ۹ | ۱ - ۳ - ۵ - ۷ | ۲ - ۴ - ۶ - ۸ |



مثال: ایک شخص بنام افسر علی نے سوال کیا کہ میں اپنی ہونے والی بیوی افشاں پر حاوی ہو سکوں گا!

افسر علی کے مفرد عدد : ۱

افشاں کے مفرد عدد : ۹

افسر علی کا مفرد کیونکہ ۱ ہے لہذا تقسیم نہیں کیا افشاں کا مفرد ۹ ہے اسے تقسیم کرنے سے بقایا کچھ نہیں بچا جب بقایا کچھ نہ بچے تو ۹ تصور کیا جاتا ہے اب صورت یہ ہوئی۔

طالب کا مفرد عدد : ۱

مطلوب کا مفرد عدد : ۹

جدول سے دیکھا تو پتہ چلا کہ ۹ ایک کا مغلوب عدد ہے یعنی افسر علی اپنی ہونے والی بیوی پر حاوی رہے گا۔

---

# اعداد کی اہم جدول

## نقشہ ہم آہنگ متصادم اور غیر جانبدار اعداد

| اعداد | ہم آہنگ اعداد | مثالی معاون اعداد | دشمن اعداد | غیر جانبدار اعداد |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۹ | ۸ - ۴ | ۷ - ۶ | ۲ - ۳ - ۵ |
| ۲ | ۸ | ۷ - ۹ | ۵ | ۱ - ۳ - ۴ - ۶ |
| ۳ | ۷ | ۵ - ۶ - ۹ | ۴ - ۸ | ۱ - ۲ |
| ۴ | ۶ | ۶ - ۸ | ۳ - ۵ | ۲ - ۷ - ۹ |
| ۵ | ۵ | ۳ - ۹ | ۲ - ۴ | ۱ - ۶ - ۷ - ۸ |
| ۶ | ۴ | ۳ - ۹ | ۱ - ۸ | ۲ - ۵ - ۷ |
| ۷ | ۳ | ۲ - ۶ | ۱ - ۹ | ۴ - ۵ - ۸ |
| ۸ | ۲ | ۴ - ۱ | ۳ - ۶ | ۵ - ۷ - ۹ |
| ۹ | ۱ | ۲ - ۳ - ۶ | ۷ | ۴ - ۵ - ۸ |



# تاریخ سعد ونحس

ان تاریخوں میں کوئی کام شروع نہ کریں۔

| نمبر شمار | ماہ | تاریخیں |
|---|---|---|
| ۱ | محرم | ۱۱ - ۱۴ |
| ۲ | صفر | ۲ - ۱۱ - ۲۰ |
| ۳ | ربیع اوّل | ۴ - ۱۰ - ۲۰ |
| ۴ | ربیع الثانی | ۱ - ۱۱ - ۲۸ |
| ۵ | جمادی الاوّل | ۱۰ - ۱۱ - ۲۸ |
| ۶ | جمادی الثانی | ۱ - ۱۱ - ۲۸ |
| ۷ | رجب | ۱۱ - ۱۲ - ۱۳ |
| ۸ | شعبان | ۱۴ - ۲۰ - ۲۶ |
| ۹ | رمضان | ۳ - ۱۲ - ۲۴ |
| ۱۰ | شوال | ۲ - ۶ - ۸ |
| ۱۱ | ذی قعد | ۲ - ۶ - ۸ |
| ۱۲ | ذی الحجہ | ۸ - ۲۰ - ۲۸ |

# جدول مامونی

حکیم ابومعشر نے خلیفہ مامون الرشید کے لیے یہ جدول تیار کی تھی خلیفہ مامون نے کہا تھا اے حکیم میرے لیے ایک ایسا طریقہ وضع کر کہ میں فوراً معلوم کر سکوں کہ کوئی کام اس دن کرنا چاہیئے یا نہ۔ تو حکیم ابومعشر نے یہ جدول تیار کر کے دی۔ جدول سے کام لینے کا طریقہ یہ ہے کہ نوروز سے لے کر اس دن تک جس دن کام کرنا ہو دن شمار کریں اور ۳۶ پر تقسیم کریں جو باقی بچے اسے جدول ذیل میں دیکھیں۔

## جدول مامونی

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ایام نحس | ۶ | ۱۲ | ۱۸ | ۲۴ | ۳۰ | ۳۶ |
| | ۳ | ۹ | ۱۵ | ۲۱ | ۲۷ | ۳۳ |
| ایام وسط | ۵ | ۱۱ | ۱۷ | ۲۳ | ۲۹ | ۳۵ |
| | ۲ | ۸ | ۱۴ | ۲۰ | ۲۶ | ۳۲ |
| ایام سعد | ۴ | ۱۰ | ۱۶ | ۲۲ | ۲۸ | ۳۴ |
| | ۱ | ۷ | ۱۳ | ۱۹ | ۲۵ | ۳۱ |



مثال کے طور پر ایک شخص ۸ مئی ۱۹۹۵ء کو شادی کرنا چاہتا ہے اب دیکھنا یہ ہے کہ کیا یہ دن جو ۸ مئی کو آئے گا شادی کے لیے سعد ہے اس سال (۱۹۹۵ء) نوروز ۲۱ مارچ ۱۹۹۵ء کو تھا۔ ۲۱ مارچ سے ۸ مئی تک ۴۹ دن ہوئے اب قاعدے کے مطابق ۴۹ کو ۳۶ سے تقسیم کریں گے۔

۳۶ ) ۴۹ ( ۱
۳۶
۱۳

باقی ۱۳ بچے۔ جدول میں دیکھا تو پتہ چلا ۱۳ خانہ سعدی ہے لہٰذا یہ شخص ۸ مئی ۱۹۹۵ء کے دن شادی کر سکتا ہے یہ دن شادی کے لیے سعد ہے۔

---

# بذریعہ علم الاعداد روزمرہ

## سوالات کے جوابات کا طریقہ

اگر سائل سوال کرے کہ اُس کو جسمانی مرض ہے یا سحر جادو کسی نے کیا ہے یا پھر خلل آسیب وجنات ہے۔

سائل کا نام = شہزاد ندیم

سائل کی والدہ کا نام = زرینہ بیگم

جس دن سوال کیا = منگل

**طریقہ :**

سائل کے نام کے اعداد = ۴۲۱

سائل کی والدہ کے نام کے اعداد = ۲۷۲

دن کے اعداد = ۴۲۲

کل میزان = ۱۱۱۵

اب کل میزان کو ۴ سے تقسیم کریں گے۔

۴ | ۱۱۱۵ | ۲۷۸

۸

۳۱

۲۸

۳۵

۳۲

۳



تقسیم کرنے سے بقایا ۳ بچے جس کا مطلب ہے سائل پر خلل آسیب وجنات ہے۔

نوٹ :

بقایا ۲ بچے تو مرض جسمانی ہے۔

بقایا ۱ بچے تو اندرونی بخار ہے۔

بقایا کچھ نہ بچے تو سحر یا جادو ہے۔

۲ اگر سائل سوال کرے کہ فلاں مریض صحت یاب ہوگا کہ نہیں۔

مریض کا نام = محمد حسین

مریض کی والدہ کا نام = سکینہ بی بی

جس دن سوال کیا = بدھ۔

**طریقہ :**

مریض کے نام کے اعداد = ۲۲۰

مریض کی والدہ کے نام کے اعداد = ۱۲۵

دن کے اعداد = ۵۶۶

کل میزان ۹۳۱

اب کل میزان کو ۳ سے تقسیم کریں گے۔

۳ | ۹۳۱ | ۳۱

۹

۳

۳

۱

تقسیم کرنے سے بقایا ا بچا جس کا مطلب ہے مرض سخت ہے۔
بڑی مشکل سے صحت پائے گا۔

**نوٹ:**

اگر بقایا ۲ بچے تو مرض بدرجہ اوسط ہے علاج سے جلد شفا ہوگی۔

اگر بقایا ۳ بچے تو علامت زیست منقطع کی ہے خواہ مرض ہو یا آسیب وغیرہ۔

۳۔ اگر کوئی حاملہ سوال کرے کہ لڑکا ہوگا یا لڑکی۔

| | | |
|---|---|---|
| حاملہ کا نام | : | انجم |
| حاملہ کی والدہ کا نام | : | سلطانہ بیگم |
| جس دن سوال کیا | : | جمعرات |

**طریقہ:**

| | | |
|---|---|---|
| حاملہ کے نام کے اعداد | : | ۹۴ |
| حاملہ کی والدہ کے نام کے اعداد | : | ۱۵۵ |
| دن کے اعداد | : | ۴۱۲ |
| کل میزان | : | ۶۶۱ |

اب کل میزان کو ۳ سے تقسیم کریں گے۔

۳ ) ۶۶۱ ( ۲۲
۶
۶
۶
۱



تقسیم کرنے سے بقایا ا بچا جس کا مطلب ہے حاملہ لڑکا کو جنم دے گی۔

**نوٹ:**

اگر بقایا ۲ بچے تو لڑکی ہوگی۔

اگر بقایا ۳ بچے تو حمل ضائع ہوگا۔

۴۔ اگر سائل سوال کرے کہ پہلے میرا انتقال ہوگا یا زوجہ کا۔

| | | |
|---|---|---|
| شوہر کا نام | : | شاہد |
| بیوی کا نام | : | انجم |
| شوہر کی والدہ کا نام | : | سلطانہ بیگم |
| بیوی کی والدہ کا نام | : | رضیہ بی بی |
| جس دن سوال کیا | : | جمعہ |

**طریقہ:**

| | | |
|---|---|---|
| شوہر کے نام کے اعداد | : | ۳۱۰ |
| بیوی کے نام کے اعداد | : | ۹۴ |
| شوہر کی والدہ کے نام کے اعداد | : | ۱۵۵ |
| بیوی کی والدہ کے نام کے اعداد | : | ۱۰۱۵ |
| دن کے اعداد | | ۱۱۸ |
| کل میزان | | ۱۶۹۲ |

اب کل میزان کو ۲ سے تقسیم کریں گے۔

۸۴۶
۲ ) ۱۶۹۲
۱۶
۹
۸
۱۲
۱۲
××

تقسیم کرنے سے بقایا کچھ نہیں بچا جس کا مطلب ہے بیوی کا انتقال پہلے ہوگا۔

**نوٹ:**

اگر بقایا ۱ بچے تو پہلے شوہر کا انتقال ہوگا۔

اگر بقایا ۲ بچے تو پہلے بیوی کا انتقال ہوگا۔

(واللہ تعالیٰ اعلم بحقیقۃ)

۴، اگر سائل سوال کرے کہ فلاں عورت سے شادی کرنا ٹھیک ہے

سائل کا نام : محمد ندیم
سائل کی والدہ کا نام : شہناز بیگم
مطلوبہ عورت کا نام : تبسم
مطلوبہ عورت کی والدہ کا نام : غزالہ بی بی
جس دن سوال کیا : اتوار



**طریقہ:**

سائل کے نام کے اعداد = ۱۹۶
سائل کی والدہ کے نام کے اعداد : ۳۶۳
مطلوبہ عورت کے نام کے اعداد : ۵۰۲
مطلوبہ عورت کی والدہ کے نام کے اعداد : ۱۰۴۳
دن کے اعداد = ۳۸۷
کل میزان ۲۴۹۱

اب کل میزان کو ۳ سے تقسیم کریں گے۔

۸۳
۳ ) ۲۴۹۱
۲۴
۹
۹
۱

تقسیم کرنے سے بقایا ۱ بچا جس کا مطلب ہے یہ شادی کامیاب رہے گی۔

**نوٹ:**

اگر بقایا ۲ بچے تو شادی کامیاب نہ ہوگی۔

اگر بقایا ۳ بچے تو عورت کے صالح ہونے کی علامت ہے۔ یعنی

شادی کامیاب رہے گی۔

۵۔ اگر سائل سوال کرے کہ حمل زن تمام ہوگا یا ضائع۔

حاملہ کا نام : شہناز

حاملہ کی والدہ کا نام : رضیہ بیگم

جس دن سوال کیا : ہفتہ

**طریقہ :**

حاملہ کے نام کے اعداد : ۳۶۳

حاملہ کی والدہ کے نام کے اعداد : ۱۰۱۵

دن کے اعداد : ۲۵۷

کل میزان ۱۶۳۵

اب کل میزان کو ۲ سے تقسیم کریں گے۔

۲ ) ۱۶۳۵ ( ۸۱۷

۱۶

۳

۲

۱۵

۱۴

۱



تقسیم کرنے سے بقایا ۱ بچا جس کا مطلب ہے حمل تمام ہوکر بچہ صحیح سلامت پیدا ہوگا۔

**نوٹ :**

اگر بقایا ۲ بچے تو حمل زن تمام نہ ہوگا بلکہ ضائع ہونے کی علامت ہے۔

(۶) اگر سائل سوال کرے کہ فلاں عورت کو حمل ہے یا نہیں۔

عورت کا نام = الماس

عورت کی والدہ کا نام : رضیہ

جس دن سوال کیا : ہفتہ

**طریقہ :**

عورت کے نام کے اعداد = ۱۳۲

عورت کی والدہ کے نام کے اعداد = ۱۰۱۵

دن کے اعداد = ۳۵۷

کل میزان = ۱۵۰۴

اب کل میزان کو ۳ سے تقسیم کریں گے۔

۳ ) ۱۵۰۴ ( ۵۰۱

۱۵۰

۴

۳

۱

تقسیم کرنے سے بقایا ا بچا جس کا مطلب ہے عورت کو حمل ہے۔

**نوٹ:**

اگر بقایا ۲ بچے تو حمل نہیں ہے۔

اگر بقایا ۳ بچے تو حمل تھا مگر ختم ہو گیا۔

(۷) اگر سائل سوال کرے فلاں عورت ظالم ہے یا عادل۔

| | | |
|---|---|---|
| عورت کا نام | : | نادرہ |
| عورت کی والدہ کا نام | : | سلطانہ بی بی |
| جس دن سوال | : | اتوار |

**طریقہ:**

| | | |
|---|---|---|
| عورت کے نام کے اعداد | : | ۲۶۰ |
| عورت کی والدہ کے نام کے اعداد | : | ۱۵۵ |
| دن کے اعداد | : | ۳۸۷ |
| کل میزان | | ۸۰۲ |

اب کل میزان کو ۳ سے تقسیم کریں گے۔

۳ ) ۸۰۲ ( ۲۶۷
۶
۲۰
۱۸
۲۲
۲۱
۱



تقسیم کرنے سے بقایا ا بچا جس کا مطلب ہے نادرہ عادل ہے۔

**نوٹ:**

اگر بقایا ۲ بچے تو عورت یا مرد ظالم ہے۔

(۸) اگر سائل سوال کرے کہ فلاں مرد و زن وصل ہوگا یا نہیں۔

| | | |
|---|---|---|
| عورت کا نام | : | رضیہ |
| عورت کی والدہ کا نام | : | غلام فاطمہ |
| مرد کا نام | : | محمد اقبال |
| مرد کی والدہ کا نام | : | انجم بیگم |
| جس دن سوال کیا | : | پیر |

**طریقہ:**

| | | |
|---|---|---|
| عورت کے نام کے اعداد | : | ۱۰۱۵ |
| عورت کی والدہ کے نام کے اعداد | : | ۱۲۰۶ |
| مرد کے نام کے اعداد | : | ۲۲۶ |
| مرد کی والدہ کے نام کے اعداد | : | ۹۴ |
| دن کے اعداد | : | ۳۶۷ |
| کل میزان | : | ۲۹۰۸ |

اب کل میزان کو ۵ سے تقسیم کریں گے۔

۵ ) ۵۸۱

۲۹۰۸

۲۵

۴۰

۴۰

۸

۵

۳

تقسیم کرنے سے بقایا ۳ بچا جس کا مطلب ہے وصل ہو گا۔

**نوٹ:**

اگر بقایا ۵ بچے تو وصل یا دوستی ہو گی۔

اگر ۲ یا ۴ بچے تو وصل یا دوستی نہ ہو گی۔

۹) اگر سائل سوال کرے کہ فلاں شخص دوستی سے پیش آئیگا یا نہیں۔

| | | |
|---|---|---|
| شخص کا نام | = | عابد |
| شخص کی والدہ کا نام | = | گلنار بیگم |
| جس دن سوال کیا | = | منگل |

**طریقہ:**

| | | |
|---|---|---|
| شخص کے نام کے اعداد | = | ۷۷ |
| شخص کی والدہ کے نام کے اعداد | = | ۳۰۱ |
| دن کے اعداد | = | ۴۲۲ |
| کل میزان | = | ۷۹۰ |



اب کل میزان کو ۴ سے تقسیم کریں گے۔

۴ ) ۱۹۷

۷۹۰

۴

۳۹

۳۶

۳۰

۲۸

۲

تقسیم کرنے سے بقایا ۲ بچے جس کا مطلب ہے عابد دوستی سے پیش آئے گا۔

**نوٹ:**

اگر بقایا ۱ بچے تو دشمنی کرے۔

اگر بقایا ۲ بچے تو بظاہر دوستی مگر دل میں دشمن

اگر بقایا ۴ بچے تو ظاہر و باطن دوستی کرے۔

۱۰) اگر سائل سوال کرے کہ فلاں مال مجھے ملے گا یا نہیں۔

| | | |
|---|---|---|
| سائل کا نام | = | امتیاز حسین |
| سائل کی والدہ کا نام | = | بانو بیگم |
| جس دن سوال کیا | = | بدھ |

**طریقہ**

سائل کے نام کے اعداد : ۵۸۷

سائل کی والدہ کے نام کے اعداد : ۵۹

دن کے اعداد : ۵۶۶

کل میزان : ۱۲۱۲

اب کل میزان کو ۲ سے تقسیم کریں گے۔

۲ ) ۱۲۱۲ ( ۶۵۱

۱۲
---
۱۰
۱۰
---
۲
۲
---
×۲

تقسیم کرنے سے بقایا کچھ نہیں بچا جس کا مطلب ہے مال نہیں ملے گا۔

نوٹ :

اگر بقایا ۱ بچے تو مال نہیں ملے گا اگر ملے تو بہت مشکل سے۔

اگر بقایا ۲ بچے تو مال ہاتھ آئے گا بآسانی۔

(۱۱) اگر سائل سوال کرے کہ فلاں شخص کس حالت میں ہے۔

شخص کا نام : اسد ندیم

شخص کی والدہ کا نام : خضر سلطانہ

جس دن سوال کیا : جمعرات





طریقہ :

شخص کے نام کے اعداد : ۱۶۹

شخص کی والدہ کے نام کے اعداد : ۱۷۵۵

دن کے اعداد : ۴۱۲

کل میزان : ۲۳۳۶

اب کل میزان کو ۳ سے تقسیم کریں گے

۳ ) ۲۳۳۶ ( ۷۷۸

۲۱
---
۲۳
۲۱
---
۲۶
۲۴
---
۲

تقسیم کرنے سے بقایا ۲ بچے جس کا مطلب ہے مطلوبہ شخص زندہ ہے مگر تکلیف میں ہے۔

نوٹ :

اگر بقایا ۱ بچے تو عیش میں ہے۔

اگر بقایا ۳ بچے تو بہت نازک حالت میں ہے۔

(۱۲) اگر سائل سوال کرے کہ یہ دو تن یکجا ہوں گے یا نہیں۔

سائل کا نام : شہزاد ندیم

سائل کی والدہ کا نام : سردار بی بی

جس دن سوال کیا : جمعہ

**طریقہ :**

سائل کے نام کے اعداد : ۴۲۱

سائل کی والدہ کے نام کے اعداد : ۴۶۵

دن کے اعداد : ۱۱۸

کل میزان : ۸۹۷

اب کل میزان کو ۲ سے تقسیم کریں گے۔

۲ ) ۸۹۷ ( ۴۴۸
۸
۹
۸
۱۷
۱۶
۱

تقسیم کرتے سے بقایا ۱ بچا جس کا مطلب ہے یکجانہ ہو گے۔

**نوٹ :**

اگر بقایا ۲ بچے تو یکجا ہوں گے۔

(۱۳) اگر سائل سوال کرے کہ یہ خبر صحیح ہے یا جھوٹ۔



سائل کا نام : ضیاء الرحمن

سائل کی والدہ کا نام : گلشن آرا

جس دن سوال کیا : ہفتہ

**طریقہ :**

سائل کے نام کے اعداد : ۱۱۴۰

سائل کی والدہ کے نام کے اعداد : ۶۰۲

دن کے اعداد : ۳۵۷

کل میزان : ۲۰۹۹

اب کل میزان کو ۲ سے تقسیم کریں گے۔

۲ ) ۲۰۹۹ ( ۱۰۴۹
۲۰
۹
۸
۱۹
۱۸
۱

تقسیم کرنے سے بقایا ۱ بچے جس کا مطلب ہے خبر جھوٹی ہے۔

**نوٹ :**

اگر بقایا ۲ بچے تو خبر درست ہے۔

(۱۴) اگر سائل سوال کرے کہ فلاں غائب کس حال میں ہے۔

غائب کا نام : افسر علی

غائب کی والدہ کا نام : انوری بیگم

جس دن سوال کیا : اتوار

## طریقہ :

غائب کے نام کے اعداد : ۴۵۱

غائب کی والدہ کے نام کے اعداد : ۲۶۷

دن کے اعداد : ۳۸۷

کل میزان ۱۱۰۵

اب کل میزان کو ۴ سے تقسیم کریں گے۔

۴ ) ۱۱۰۵ ( ۲۷۶

۸

۳۰

۲۸

۲۵

۲۴

۱

تقسیم کرنے سے بقایا ۱ بچا جس کا مطلب ہے غائب قید میں ہے۔

## نوٹ :

اگر بقایا ۲ بچے تو جلد واپس آئے گا۔

اگر بقایا ۳ بچے تو واپس نہ ہوگا۔



اگر بقایا ۴ بچے تو دو ہفتہ یا دو ماہ یا دو سال میں بخیریت آئے گا۔

(۱۵) اگر سائل سوال کرے کہ غائب زندہ ہے یا مردہ۔

غائب کا نام : افشاں

غائب کی والدہ کا نام : مہتاب بیگم

جس دن سوال کیا۔ : پیر

## طریقہ :

غائب کے نام کے اعداد : ۴۳۲

غالب کی والدہ کے نام کے اعداد : ۴۴۸

دن کے اعداد : ۳۶۷

کل میزان ۱۲۴۷

اب کل میزان کو ۲ سے تقسیم کریں گے۔

۲ ) ۱۲۴۷ (

۱۲

۴

۴

۷

۶

۱

تقسیم کرنے سے بقایا ۱ بچا جس کا مطلب ہے زندہ نہیں ہے۔

نوٹ :۔ اگر بقایا ۲ بچے تو زندہ ہے۔

اگر سائل سوال کرے فلاں غائب واپس آئے گا یا نہیں ۔

| | | |
|---|---|---|
| غائب کا نام | : | انور |
| غائب کی والدہ کا نام | : | نسرت بیگم |
| جس دن سوال کیا | : | جمعہ |

**طریقہ :**

| | | |
|---|---|---|
| غائب کے نام کے اعداد | : | ۲۵۷ |
| غائب کی والدہ کے نام کے اعداد | : | ۷۴۰ |
| دن کے اعداد | : | ۱۱۸ |
| کل میزان | | ۱۱۱۵ |

اب کل میزان کو ۲ سے تقسیم کریں گے ۔

۲ ) ۱۱۱۵ ( ۵۵۷

۱۰

۱۱

۱۰

۱۵

۱۴

۱

تقسیم کرنے سے بقایا ۱ بچا جس کا مطلب ہے غائب واپس نہ آئے گا۔

نوٹ :۔ اگر بقایا ۲ بچے تو غائب واپس آئے گا۔



اگر سائل سوال کرے کہ یہ اُمید پوری ہوگی یا نہیں ۔

| | | |
|---|---|---|
| سائل کا نام | : | عبدالباسط |
| سائل کی والدہ کا نام | : | جنت بی بی |
| جس دن سوال کیا | : | ہفتہ |

**طریقہ :**

| | | |
|---|---|---|
| سائل کے نام کے اعداد | : | ۱۷۹ |
| سائل کی والدہ کے نام کے اعداد | : | ۴۵۳ |
| دن کے اعداد | : | ۲۵۷ |
| کل میزان | | ۸۸۹ |

اب کل میزان کو ۲ سے تقسیم کریں گے ۔

۲ ) ۸۸۹ (

۸

۸

۸

۹

۸

۱

تقسیم کرنے سے بقایا ۱ بچا جس کا مطلب ہے اُمید پوری ہوگی ۔

**نوٹ :**

اگر بقایا ۲ بچے تو اُمید پوری نہ ہوگی ۔

(۱۶) اگر سائل سوال کرے کہ اس دوا سے فائدہ ہوگا یا نہیں ۔

دوا کا نام : بیناڈل سی ۔ الیف

جس دن سوال کیا : منگل ۔

**طریقہ :**

دوا کے نام کے اعداد : ۲۵۸

دن کے اعداد : ۴۲۲

کل میزان ۶۸۰

اب کل میزان کو ۳ سے تقسیم کریں گے ۔

۳) ۶۸۰ (۲۲۶

۶

۸

۶

۲۰

۱۸

۲

تقسیم کرنے سے بقایا ۲ بچے جس کا مطلب ہے حکم میانہ یعنی مضر نہ مفید

**نوٹ :**

اگر بقایا ۱ بچے تو فائدہ مند ہے ۔

اگر بقایا ۳ بچے تو نقصان ہوگا ۔

(۱۷) اگر سائل سوال کرے کہ سفر کروں یا نہ کروں ۔

سائل کا نام : یاسر حسین



سائل کی والدہ کا نام : غلام فاطمہ

جس دن سوال کیا : بدھ

**طریقہ :**

سائل کے نام کے اعداد : ۳۹۹

سائل کی والدہ کے نام کے اعداد : ۱۲۰۶

دن کے اعداد : ۵۶۶

کل میزان ۲۱۷۱

اب کل میزان کو ۲ سے تقسیم کریں گے ۔

۲) ۲۱۷۱ (۱۰۸۵

۲۰

۱۷

۱۶

۱۱

۱۰

۱

تقسیم کرنے سے بقایا ۱ بچا جس کا مطلب ہے سفر نہ کریں ۔

**نوٹ :**

اگر بقایا ۲ بچے تو سفر کریں ۔

(۱۸) اگر سائل سوال کرے کہ اس سفر میں فائدہ ہوگا یا نہیں ۔

سائل کا نام : محمد اقبال

سائل کی والدہ کا نام : گلشن بیگم

کس دن سوال کیا : جمعرات

**طریقہ :**

سائل کے نام کے اعداد = ۲۲۶

سائل کی والدہ کے نام اعداد = ۴۰۰

دن کے اعداد = ۴۱۲

کل میزان ۱۰۳۸

اب کل میزان کو ۳ سے تقسیم کریں گے۔

۳ ) ۱۰۳۸ ( ۳۴۶
۹
۱۳
۱۲
۱۸
۱۸
××

**نوٹ :** تقسیم کرنے سے بقایا کچھ نہیں بچا جس کا مطلب ہے نقصان ہوگا

اگر بقایا ۱ بچے تو نقصان ہوگا۔

اگر بقایا ۲ بچے تو فائدہ ہوگا۔



اگر بقایا ۳ بچے تو حکم اوسط ہے۔

(۱۹) اگر سائل سوال کرے کہ گریختہ یعنی کس سمت گیا ہے۔

سائل کا نام : شاھد

سائل کی والدہ کا نام : زرینہ بی بی

جس دن سوال کیا : جمعہ

**طریقہ :**

سائل کے نام کے اعداد : ۳۱۵

سائل کی والدہ کے نام کے اعداد = ۲۷۲

دن کے اعداد = ۱۱۸

کل میزان = ۷۰۰

اب میزان کو ۳ سے ضرب دیں۔ ×۳

۲۱۰۰

اب حاصل ضرب کو ۴ سے تقسیم کریں گے۔

۴ ) ۲۱۰۰ ( ۵۲۵
۲۰
۱۰
۸
۲۰
۲۰
××

